مسلم یونیورسٹی کا سہ ماہی علمی اور ادبی رسالہ

# فکر و نظر

جولائی سنہ ۱۹۶۰ء

شائع کردہ

علی گڑھ مسلم یونیورسٹی - علی گڑھ

# مسلم یونیورسٹی کی مطبوعات

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| البیان فی اعجاز القرآن | از | ڈاکٹر عبدالعلیم | قیمت | ٢-٠٠ |
| وصف الہند و ما یجاورما من البلاد | ,, | ,, مقبول احمد | ,, | ٤-٠٠ |
| برگزیدہ شعر فارسی معاصر حصہ اول | ,, | ,, منیب الرحمن | ,, | ١٠-٠٠ |
| نخبۃ الادب | | | ,, | ٥-٠٠ |
| نصاب فارسی | | | ,, | ٤-٠٠ |
| ہندوستان میں عر | | | ,, | |
| کی تدریس و تح | | | ,, | ١-٠٠ |
| کتاب العین | | | ,, | ١٥-٠٠ |
| ہماری طب میں | | | ,, | ١-٠٠ |
| طب اور سائنس | | | ,, | ٢-٠٠ |
| ترجمہ کتاب « ا | | | ,, | ٣-٠٠ |
| علم العین اور اطبا | | | ,, | ٢-٠٠ |
| حکمائے قدیم کا | | مین | ,, | ٢-٢٥ |
| اشراح (حصہ اول | | | ,, | ٣-٠٠ |
| اشراح (حصہ د | | | ,, | ٣-٠٠ |
| عربی طبی ریڈر | ,, | ولانا وسیم الحق | ,, | ٢-٠٠ |
| رقوش الاطباء | ,, | سید مختار احمد کامل | ,, | ٠-٣٧ |
| کتاب مناعت | ,, | ڈاکٹر عطاءاللہ بٹ | ,, | ٠-٥٠ |
| رہنمائے تشخیص | ,, | طبیہ کالج سیریز | ,, | ٠-٢٥ |

# فہرست مضامین

# انسانیت کا عروج و زوال

از

ڈاکٹر یوسف حسین خاں، پرووائس چانسلر، مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

## زندگی اور اقدار

انسان ایک محدود مخلوق ہے۔ لاکھوں برس میں اس کی زندگی کا ارتقا ہوا۔ شروع شروع میں زندگی میں اتنی پیچیدگیاں نہ تھیں جیسے کہ بعد میں ارتقائی منزلیں طے کرنے کے بعد پیدا ہوئیں۔ یہ پیچ و خم بڑھتے ہی جارہے ہیں، کم نہیں ہورہے ہیں۔ ابتدا میں زندگی کے الجھاؤ جسمانی تھے، آج ذہنی اور روحانی ہیں۔ انسان کو ان سب باتوں کا علم ہے۔ اس کو اس بات کا بھی علم ہے کہ دنیا میں دوسری مخلوق کی طرح وہ بھی ایک مخلوق ہے، دوسری مخلوق کی طرح وہ بھی پیدا ہوتا ہے اور مرتا ہے۔ اسے اپنے گردوپیش کی اشیاء کا شعور ہے اور اس تعلق کا بھی شعور ہے جو خود اس کے نفس اور ان اشیاء کے درمیان ہے۔ اسے اپنے اس علم پر بڑا فخر و ناز ہے۔ اسی علم کے ذریعے وہ فطرت کو تسخیر کرتا ہے اور اشیاء کی قلبِ ماہیئت کرکے انہیں اپنے مفید مطلب بناتا ہے۔ کبھی کبھی وہ اپنے زعم میں سمجھتا ہے کہ میں پورے نظام فطرت پر قابو حاصل کرلوں گا، قدرت کے سارے بھیدوں کا ایک ایک کرکے سراغ لگالوں گا۔ اسے یقیناً ایک حد تک اپنے اس مقصد میں کامیابی ہوگی۔ چونکہ وہ خود محدود مخلوق ہے اس لئے اس کی کامیابی بھی محدود ہوگی۔ اس کی فطرت کی طرح اس کا علم بھی ہمیشہ محدود، نامکمل، غیرحاوی اور غیرجامع رہے گا۔ «وما اوتیتم من العلم الا قلیلا»۔

کیا زندگی کے کوئی معنی ہیں؟ کیا زندگی میں قدریں ہیں؟ آج لوگوں کو ان باتوں پر شبہ ہونے لگا ہے۔ بعض سمجھتے ہیں کہ ان مسائل میں کوئی عملی افادیت

نہیں اس لئے انہیں کیوں چھیڑا جائے - جدید زمانے کا انسان مادی ضروریات کے حصول میں اس قدر منہمک ہے کہ ان مسائل کی طرف، جن کا تعلق اعلیٰ اور لطیف قدروں سے ہے، اسے توجہ دینے کی فرصت ہی نہیں - دولت اور قوت کے حاصل کرنے کے بعد اگر کچھ وقت بچتا ہے تو وہ عیش کوشی کی نذر ہوجاتا ہے - یہی وجہ ہے کہ انسان چاہے اپنے آپ کو کتنا ہی بہلاوے میں ڈالے، وہ اپنے وجود میں تضاد اور الجھن محسوس کرنے پر مجبور ہے - ہم اچھی طرح جانتے ہیں کہ انسان کی زندگی کی ابتدا فطرت کے مقابلے میں تنازع للبقا کی صورت میں ہوئی - اپنے ارتقا کی ہر منزل پر اس نے فطرت پر اپنے قابو کو بڑھایا - اس کے ذہن کی اپج اور اس کی ایجادوں نے فطرت کے رازوں کو ایک ایک کرکے کھولا اور اپنے عمل کے میدان کو وسیع سے وسیع تر کیا - آج ایٹم کی دریافت سے انسان کا فطرت پر قابو اور زیادہ بڑھ گیا ہے اور وہ چاند اور مریخ پر اپنا جھنڈا گاڑنے کی فکر میں ہے - ممکن ہے اسے اس میں بھی کامیابی ہو اور اس کے علم اور اس کی قوت کا سکہ عالم بالا پر چلنے لگے - لیکن انسان کی اس قوت نے اسے ایک دوسری قسم کے تنازع للبقا سے دوچار کردیا ہے - یہ فطرت کے رازوں سے ناواقفیت اور اپنی عقل کی نارسائیوں کی وجہ سے نہیں بلکہ فطرت پر اپنے اخلاقی ظرف سے زیادہ قابو پالینے کے سبب سے ہے - آج انسان کے سامنے زندگی کی فراوانی اور ترقی اور زندگی کی تباہی اور بربادی کی راہیں کھلی ہوئی ہیں - یہ راہیں ہمیشہ کسی نہ کسی شکل میں اس کے سامنے کھلی رہی ہیں - انہیں کو قران نے ''وھدیناھم نجدین'' (اور ہم نے انہیں بتادیں دونوں گھاٹیاں) کے بلیغ استعارے میں ظاہر کیا ہے - خیروشر کی ان راہوں سے انسان کو قدم قدم پر واسطہ رہتا ہے اور ہر لمحے اسے فیصلہ کرنا پڑتا ہے کہ وہ کدھر جائے؟ یہ فیصلے اس کی عقل اور ارادے کی آزمائش بھی ہوتے ہیں اور اس کے مقدر کی تشکیل بھی کرتے ہیں - یہ اس کی تخلیقی آزادی کا طرۂ امتیاز ہیں - عقیدت و توفیق الٰہی اس آزادی کے برتنے میں مد و معاون ہوتی ہے -

کبھی انسان عمل کے دوراہے پر کھڑا یہ سوچتا ہے کہ کیا اس کی شخصیت کی ماہئیت اور فطرت کی ماہئیت بالکل ایک دوسرے سے جدا ہیں جن میں کوئی ربط و تعلق نہیں؟ کیا شخصیت کے وجود سے فطرت کے قوانین کی نفی ہوتی ہے

اور ان قوانین کی مدد سے شخصیت کی توجیہ ممکن نہیں ؟ شخصیت کی تعمیر میں قدروں کا بڑا حصہ ہے - کیا قدروں کی توجیہ و تفہیم میکانکی قوانین سے ہوسکتی ہے ؟ یہ سوال بنیادی حیثیت رکھتے ہیں - انہوں نے جدید زمانے کے انسان کو عجیب خلجان میں مبتلا کردیا ہے -

موجودہ عہد کے انسانوں کو اپنے علمی اور فکری کارناموں پر بجا طور پر فخر ہے - انہوں نے گزشتہ پچاس ساٹھ سال میں جو علمی ترقی کی ہے اس کی مثال ہزاروں برس کی تاریخ میں نہیں ملتی - جو دنیا انہوں نے بنائی ہے وہ پرانے زمانے کے قصوں کہانیوں سے زیادہ حیرت انگیز ہے - اس میں شبہ نہیں کہ سائنس نے انسان کو مادی حوالی پر جو تصرف بخشا ہے ، اس سے زندگی باوقار بنی ہے اور اس کی تخلیقی صلاحیت میں زبردست اضافہ ہوا ہے - لیکن اس کے ساتھہ یہ بھی ہے کہ مادہ پر انسانی تصرف جتنا بڑھا ہے اتنی ہی انفرادی اور معاشرتی زندگی قابو سے باہر اور مسرت سے خالی اور اس کے تضاد نمایاں ہوتے گئے ہیں - انسان کی زندگی کا اصل مقصد انسانیت کے شرف و وقار کو بڑھانا ہے - یہ مقصد باوجود سائنس کی ترقی کے اس زمانے میں نظروں سے اوجھل ہوتا جارہا ہے - آج انسان فطرت کا مالک ہے لیکن مشین کا غلام ہے جسے اس نے خود اپنے ہاتوں سے بنایا ہے - یہ بت پرستی کی نئی قسم ہے - انسانی شرافت اور وقار کا تصور جس کی بدولت گزشتہ صدیوں میں تہذیب و تمدن نے جلا پائی آج بے یقینی اور بے مقصدی کی نذر ہوگیا ہے - اس کی جگہ ایک دوسرا تصور اسے متنبہ کر رہا ہے ، وہ یہ کہ انسان ایک حیوان ہے ، وہ حقیر اور بے طاقت ہے - کائنات کی ارتقائی تخلیق میں وہ ایک بے مقدار ذرہ ہے بلکہ اس سے بھی کمتر اور حقیر - اس کی ساری قدریں اضافی ہیں - خیر وشر کوئی مطلق حیثیت نہیں رکھتے - زندگی کا مقصد افادیت اور عیش کوشی ہے - اخلاق کی پابندی اسی وقت ہونی چاہئے جب کہ ایسا کرنا سودمند ہو - اگر اخلاق کے خلاف عمل کرنے میں فائدہ ہے تو اس کا جواز غیر مشتبہ ہے -

ارتقائی نظریے نے انسان کو جسمانی طور پر حیوان سے ملادیا - تحلیل نفسی نے جذباتی طور پر اسے حیوانی پستی میں پہنچا دیا - اجرام فلکی کے ماہر ہئیت دانوں نے کہا کہ کائنات کے کہکشانی نظاموں میں زمین کی حیثیت بے مقدار ذرہ کی ہے -

اسے وہ مرکزی مقام حاصل نہیں جس پر قدما کا اعتقاد تھا - اس بے مقدار ذرہ میں انسانی زندگی بالکل ھیچ پوچ ٹھرتی ھے - خود وہ کیا اور اسی کے مقاصد کیا ؟ اخلاق و مذھب ، دین و تمدن ، علم و ھنر سب بے حقیقت ڈھکوسلے ھیں جن کی حیثیت بس وھی ھے جو کھلونوں کی ھوتی ھے - یہ سب اضافی اور عارضی تشفی کے سامان ھیں اور بس اس سے زیادہ کچھ نہیں - بے یقینی کا یہ زھر انسانیت کے رگ و پے میں آھستہ آھستہ سرایت کررھا ھے - عوام نے اپنے سامنے پرستش کے لئے بت رکھ لئے ھیں تاکہ ان کا تھوڑا بہت سہارا ملے - نسل کا بت ، قومیت کا بت ، مارکسزم کا بت - جب کبھی دنیا پتھر کے بتوں کا یا تصورات کے اصنام کا آذرکدہ بنی ھے تو انسانیت کی ابراھیمی رگِ حمیت جوش میں آئی ھے - یہ سنت الہی رھی ھے اور آیندہ بھی رھے گی -

آج علم الانسان اور تحلیل نفسی انسانی مجبوری اور گراوٹ کو چاھے کتنا ھی ثابت کرنے کی کوشش کریں ، انسان کی اخلاقی حس ھمیشہ اسے یہ کہتی رھے گی کہ میں تجھے گراوٹ سے اٹھاکر بلندیوں کی طرف لے جاؤنگی ، تجھے تجھ سے ماورا کردوں گی یہاں تک کہ تو محسوس کرنے لگے کہ تو مجبور نہیں ، مختار ھے - ھر لمحہ تجھے فیصلہ کرنے کا اختیار ھے کہ تو کدھر قدم اُٹھائے - زمین جس پر تیرے قدم پڑیں گے مجبور ھے - لیکن تیرا قدم کہاں اور کدھر پڑے اس کا اختیار تجھے دیا گیا ھے - اگر تو اس اختیار کو استعمال نہیں کرتا تو تو بھی زمین کی مٹی کی طرح بے حس اور مجبور ھے - اخلاق و مذھب کا دعویٰ ھے کہ انسانی زندگی حیوانی زندگی سے مختلف ھے - یہ ایک نئی دنیا ھے جس میں زندگی کو وقار نصیب ھوتا ھے اور انسان مادی پستیوں سے بلند ھوکر روحانی بلندیوں تک پہنچتا ھے - اس میں شبہ نہیں کہ دوسری مخلوق کی طرح انسان بھی فطرت کا جز ھے - اسے فطرت سے کسی حالت میں مفر نہیں - اسے اپنی ارضیت سے شرمندہ ھونے کی ضرورت بھی نہیں - دراصل حد فاصل انسان اور فطرت کے درمیان نہیں ، بلکہ خود انسانی روح کی روشنی اور تاریکی کے درمیان ھے - روح کی خصوصیت فطرت سے جداگانہ ھے - روحانی طور پر نہ صرف یہ کہ ھم فطرت کا جز نہیں ھیں ، بلکہ ھم کو اس کا علم بھی ھے کہ ایسا ھے - اسی علم و احساس پر تہذیب و اخلاق کی بنیادیں استوار ھوتی ھیں -

انسان ہمیشہ اپنے وجود کے معنی کا متلاشی اور ایسے معیاروں کا جویا رہا ہے جن کے مطابق وہ اپنی زندگی کو ڈھال سکے اور اس کی سمت معین کر سکے۔ فرائڈ کا «نفسیاتی انسان» اسی طرح کا فریبِ نظر ہے جس طرح کہ کلاسیکی معاشیات کا «معاشی انسان» اور مارکسزم کا «پرولتاری انسان» ۔ یہ، زندگی اور وجود کی یک رخی تصویریں ہیں جو پوری حقیقت پر حاوی نہیں ہیں ۔ ان کی صداقت جزوی صداقت ہے۔ انسان کے ذہن اور اس کے جذبات کا انتشار جو جدید تہذیب کی خصوصیت ہے، اس وقت تک دور نہیں ہو سکتا جب تک کہ اس کی اخلاقی کشمکش اور اس کی قدروں اور مقاصد کی روحانی حقیقت کو اچھی طرح سے نہ سمجھا جائے جن سے اس کی زندگی کا رخ معین ہوتا ہے ۔ انسانی وجود میں فطری اور روحانی عالم کی تقسیم، وحدت اختیار کر لیتی ہے ۔ اس وحدت کی کنجی قدر ہے ۔ قدروں کے صحیح اور متوازن احساس کے بغیر ہمارے سارے معاشرتی اور معاشی نظریے ادھورے ہیں ۔

انسان چاہتا ہے کہ وہ اپنے وجود کے امکانات کو ظاہر کرے اور اپنی انفرادی اور اجتماعی زندگی کی ایسی تنظیم کرے جو اس مقصد کی تکمیل کے لئے سازگار ہو ۔ اس کے عمل کا منتہا اخلاقی اضافیت نہیں ہو سکتا جو ابن‌الوقتی کا دوسرا نام ہے ۔ اس سے لازمی طور پر انفرادی اور اجتماعی زندگی میں انتشار پیدا ہوگا ۔ اخلاقی عمل اور اس کی تہہ میں جن قدروں کی کارفرمائی ہے اُنہیں انسانی فطرت نے لاکھوں کروڑوں سال کے تجربوں کے بعد پیدا کیا اور الٰہی نوامیس نے اُن پر اپنی توثیق کی مہر ثبت کی ۔ ان کی خلاف‌ورزی کسی نہ کسی شکل میں زندگی کو فساد اور گراوٹ کی طرف لےجاتی ہے ۔ دراصل اخلاق کی دنیا ہی میں انسان حقیقی آزادی سے ہم‌کنار ہوتا ہے، طبیعی عالم میں چاہے وہ کتنا ہی مجبور کیوں نہ ہو ۔ آزادی، شخصیت کی سب سے اہم اور نمایاں خصوصیت ہے ۔ آزادی نہ فطرت دیتی ہے، نہ عقل، نہ سوسائٹی بلکہ یہ روح کا کرشمہ اور شخصیت کا عطیہ ہے جو اپنے عمل میں انتخاب اور فیصلے کی صلاحیت رکھتی ہے ۔ شخصیت قدر کا مرکز ہے اور اسی لئے وہ خود سب سے بڑی قدر ہے ۔ روح، آزادی کے مترادف ہے اور آزادی، روح کے تحقق و ظہور سے عبارت ہے ۔ روح کی اس آزادی کا مکمل ترین اور حسین ترین اظہار، اخلاق و مذہب کی صورت میں ہوتا ہے ۔

مادہ کی جبریت کے خلاف اخلاقی عمل میں آزادی کی دائمی روحانی کشمکش ظاہر ہوتی ہے ۔ اسی کی بدولت انسان اپنی راہ عمل کا انتخاب و تعین کرتا ہے - عمل ٹھیک ہے اگر اس سے قدروں کو فروغ ہوتا ہو اور شر ہے اگر قدریں تباہ و برباد یا مضمحل ہوتی ہوں ۔ اخلاقی عمل انفرادی ہوتا ہے - افراد ھی قدروں کا تجربہ حاصل کرتے اور وھی عمل کی دنیا میں اخلاقی فیصلے کرتے ھیں - اگر جماعت غلطی کر رھی ہو تو بھی فرد کی اخلاقی ذمہداری ختم نہیں ہوتی ۔ اس کا فرض ہے کہ جماعت کی غلطی میں خود شریک نہ ہو اور جماعت کو بھی روکے ، چاھے ایسا کرنے میں اسے اپنی مقبولیت سے ھاتھ دھونا پڑے اور بڑی سے بڑی قربانی دینی پڑے - عمل کی دنیا میں اس سے بڑھکر تقوی' نہیں - انسان جب نیکی کرتا ہے تو دراصل اپنے وجود کی ذمہداری اور منشاء کو پورا کرتا ہے اور جب بدی کرتا ہے تو اپنے وجود کے تقاضوں کو جھٹلاتا ہے جس سے اس کی فطری صلاحیتیں کمزور ہوتی ھیں -

ھماری روح میں وحدت کی کارفرمائی ہے - اس کے برخلاف فطرت کے میکانکی نظام میں وحدت کے بجائے کثرت ملتی ہے - انسانی ذھن جب فطرت کی تشریح و تفہیم کرتا ہے تو خود بخود وہ اس سے ماورا ہو جاتا ہے اور اپنے قوانین، فطرت پر عاید کر دیتا ہے - یہی ذھنی قوانین ، فطرت کے قوانین کہلاتے ھیں ۔ انسانی تہذیب و اخلاق کی بنا یہ ہے کہ انسانی روح میں فطرت سے ماورا ہونے کی قابلیت ہے - وہ اپنے معیاروں سے فطرت کو جانچتی اور پرکھتی اور اس کی پیمایش کرتی ہے - تحلیل نفسی کے نظرئے نے انسانی تحت شعور کے متعلق ھماری واقفیت میں اضافہ کیا ، لیکن یہ نہیں بتایا کہ انسان اپنی زندگی کیسے گزارے؟ کیا وہ تحت شعوری خواھشوں کا غلام بن جائے اور نظام اخلاق کے تمام تقاضوں کو پس پشت ڈال دے - یہ دعوی' کافی نہیں کہ اقدار و مقاصد اور اخلاقی معیار، تحت شعوری خواھشوں کے عقلی اظہار ھیں - ان کا کوئی اصلی اور معروضی جواز موجود نہیں - عملی طور پر تحلیل نفسی کے ماھروں کا یہ خیال غلط ثابت ہوا کہ ان کی توجیہ و تعلیم انسانی تہذیب کو اخلاق سے بے نیاز کر دیگی ۔ حقیقت یہ ہے کہ اخلاق خود انسانی فطرت کا تقاضا ہے - اقدار کو اضافی کہنے والے تہذیب کی بنیادوں کو کھوکھلا کر رہے ھیں - اقدار کا سرچشمہ تہذیب ہے ۔ دراصل بغیر اقدار کے تصور کے ہم تہذیب کا تصور ھی نہیں کر سکتے -

اچھی زندگی کی خاطر، قدروں پر یقین کیا جاتا ہے ، ان کی درجہ بندی کی جاتی ہے اور ان پر انسان اپنی ترجیح کی مہر ثبت کرتا ہے۔ ان قدروں کی بدولت وہ اپنے وجود میں اعلیٰ صفات کا مشاہدہ کرتا اور ان صفات کی روشنی میں اپنی ذات کو پہچانتا ہے۔ اگر زندگی ترقی اور کمال کی طرف نہیں بڑھتی تو لازمی طور پر وہ منزل کی جانب پھسلنے لگے گی۔ لیکن انسانی نفس کو کمال کی منزل تک پہنچنے کے لئے بہت سے پرخطر مقامات سے گزرنا پڑتا ہے۔ عمل کی آزمائش اور جوکھوں میں پڑ کر ہی اس کے جوہر نکھرتے ہیں جیسا کہ لوہے کو جب کان سے نکالتے ہیں تو اس کو طرح طرح کی پخت و پز کے مرحلوں سے گزارتے ہیں۔ کبھی اسے آگ میں ڈالتے ہیں اور کبھی پانی میں بجھاتے ہیں، تب کہیں وہ آئینہ بنتا ہے۔ دل کے تصفیہ کے لئے بھی قدروں کی آزمایش میں سے گزرنا پڑتا ہے، تب کہیں جاکر دل کا تصفیہ اور نیت کی پاکیزگی حاصل ہوتی ہے۔ جب نفس کی کدورت دور ہوجاتی ہے تو اس پر جو پردے پڑے تھے وہ سب ایک ایک کرکے اُٹھ جاتے ہیں۔ عملی زندگی کی یہ وہ منزل ہے جہاں قدروں کا رنگ آہستہ آہستہ زندگی پر چھا جاتا ہے۔ اس رنگ سے زیادہ حسین اور کوئی دوسرا رنگ نہیں « صبغة الله ومن احسن من الله صبغة » (اللہ کا رنگ اور کس کا رنگ اللہ کے رنگ سے بہتر ہے)۔

انسان کی اصلی فطرت کیا ہے اور اس سے مطابقت کی کیا صورت ہونی چاہئے؟ اس سوال کا جواب بنیادی اہمیت رکھتا ہے۔ مذہب اور اخلاق میں اس سوال کا جواب ملتا ہے۔ انسان کی اصل فطرت کو سمجھنے کے لئے اس کی فطری صلاحیتوں اور اس کی جسمانی اور معاشرتی جبلتوں کو سمجھنا ضروری ہے۔ جو اخلاق ان باتوں کو نظرانداز کرتا ہے وہ غیرحقیقی ہے۔ حقیقت کے پس منظر میں انسان کی روح کی آزادی کو اور اس کی فطری جبری عمل سے ماورا ہونے کی صلاحیت کو سمجھا جا سکتا ہے۔ ایک طرف تو وہ دوسری مخلوق کی طرح ایک مخلوق ہے جو نظام فطرت کی پابند ہے اور دوسری جانب اس کی روحانی آزادی کی کارفرمائی ہے جو فطری جبر کی زنجیروں کو ایک ایک کرکے توڑتی اور اپنے عمل کے میدان کو وسیع سے وسیع تر کرتی رہتی ہے۔ عقیدہ، ایمان، نیکی، محبت اور امید یہ سب روحانی آزادی ہی کے مظاہر ہیں۔ روح کا ایک بڑا اہم تقاضا ذاتِ واجب پر ایمان ہے جو آزادی کے لوازم میں سے

ھے - جو مخلوق فطرت کے جبر کی پابند ھے اس کو اس عقیدہ کی حاجت نہیں - اگر ذات واجب میں عقیدہ نہ ھو تو انسان اپنے آپ کو کافی بالذات سمجھنے لگے گا جو حقیقت کے خلاف ھے - باوجود اس آزادی کے جو اسے حاصل ھے انسان محدود اور مجبور ھے - فطرت اسے مجبور کرتی ھے ، سماج اسے مجبور کرتا ھے ، خود اس کی صلاحیتیں اسے مجبور کرتی ھیں - ان مجبوریوں کے باوجود وہ پرامید اور پرحوصلہ رھتا ھے جسے اس کی روحانی قوت کا کرشمہ سمجھنا چاھئے - اس میں اس کی عظمت اور فضیلت کا راز مضمر ھے -

پرامید ھونا بھی روحانی عمل ھے - جدید زمانے کے انسان کی یہ ایک خاص خصوصیت ھے کہ وہ گرکر اٹھنے کا حوصلہ رکھتا ھے اور تاریکی میں ٹامک ٹوئیاں مارنے کے باوجود اسے یقین ھے کہ روشنی کی کرن کبھی نہ کبھی ضرور نظر آئیے گی - اس میں شبہ نہیں کہ جدید زمانے کے بعض مفکروں نے اپنی تان مایوسی پر توڑی ھے - لیکن مجموعی طور پر جدید انسان نے امید پروری کا دامن اپنے ھاتھ سے نہیں چھوڑا - انگریز مفکر ھابز فرد کے متعلق مایوس ھے - لیکن مملکت سے مایوس نہیں جسے وہ فرد کی کوتاھیوں کو دور کرنے کا آلۂ کار تصور کرتا ھے - روسو بھی یاس پسند ھے لیکن جدید تعلیمی نظریوں میں جو امید پروری ملتی ھے وہ روسو ھی کے اثر کی بدولت ھے - نیٹشے بھی اپنی لے مایوسی پر توڑتا ھے لیکن «انسان کامل» سے اس نے بڑی امیدیں وابستہ کی ھیں جس کی قوت ارادی سے معاشرہ کی تنظیم میں انقلاب پیدا ھوگا - مارکس نے پرولتاری تہذیب کو اپنی امیدوں کا مرکز بنایا اور اس سے مستقبل کی امیدیں وابستہ کیں - غرضکہ جدید انسان باوجود مایوس کن حالات کے اپنے مستقل کے متعلق خوش آیند امیدیں رکھتا ھے - یہ درست ھے کہ تاریخ اس کی امیدپروری کو جھٹلاتی ھے لیکن پھر بھی وہ اپنی اخلاقی صفات کی طرف سے بالکل مایوس نہیں ھوا - اسی میں انسانیت کے مستقبل کی فلاح ھے - اس کی چاروں طرف کی تاریکی میں یہی ایک روشنی کی کرن ھے -

جدید انسان اپنی امیدپروری کی تائید میں جو اسباب پیش کرتا ھے، ممکن ھے ان میں تضاد ھو - لیکن یہ کیا کم ھے کہ اپنے خواب کی تعبیر کے لئے وہ دلائل پیش کئے جا رھا ھے - اگر ان دلائل میں تھوڑی بہت بھی صداقت ھے تو یہ بہت کچھ ھے - وہ بجا طور پر یہ ماننے کو تیار نہیں کہ جو دلائل اس کی عقل اور اس کے دل نے پیش کئے ھیں وہ سب کے سب غلط اور بے حقیقت ھیں - یہ دلائل چاھے غلط ھوں یا صحیح

ان میں ایک بڑی کوتاھی ضرور ھے - ان دلائل میں چاھے عقل سے فطرت کی طرف رجوع کیا گیا ھو یا فطرت سے عقل کی طرف، ان میں اس بات کا پورا خیال نہیں رکھا گیا کہ انسانی زندگی کے حدود ھیں جن کے اندر اسے رھنا چاھئے، اگر وہ اپنے نتائج کے اعتبار سے ایک زبردست المیہ کی صورت اختیار نہیں کرنا چاھتی - انسانی روح کو نہ تو فطری جبر کی زنجیروں میں اسیر، نہ عقلی لامحدودیت کے چکر میں مبتلا رکھا جاسکتا ھے - در اصل زندگی کی سب سے بڑی کوتاھی یہی ھے کہ وہ اپنے عمل کے حدود معین کرنے سے گریز کرتی رھی ھے اور لامحدود بننا چاھتی ھے جو صرف ذاتِ واجب کو زیب دیتا ھے - فرانسیسی فلسفی جلسوں نے ایک جگہ لکھا ھے -

«اپیوکیورس نے کہا تھا اور اس کا کہنا بڑی حد تک درست تھا کہ اگر کھانے کو تھوڑی سی روٹی اور پینے کو تھوڑا سا پانی میسر آجائے تو عقلمند آدمی کو اپنے آپ کو جیوپیٹر کے برابر سمجھنا چاھئے . . . غالباً یہ درست ھے کہ تھوڑی سی روٹی اور تھوڑا سا پانی مل جانے پر آدمی کو مگن رھنا چاھئے لیکن امر واقعہ اس کے خلاف ھے - اگر وہ اسی حالت پر قناعت نہیں کرتا تو یہ اس لئے نہیں کہ اس میں دانشمندی کی کمی ھے بلکہ یہ اس لئے ھے کہ وہ انسان ھے اور اس کے وجود کی گہرائیوں میں جو کچھ ھے وہ دائمی طور پر اس قسم کی دانشمندی کو تسلیم کرنے سے انکار کرتا ھے - کسی بڑی جاگیر کے مالک کو یہ خواھش رھتی ھے کہ چند اور کھیتوں کا اضافہ ھوا ھوتا، دولتمند اپنی دولت کو بڑھانے کا خواھش‌مند رھتا ھے، حسین عورت کا شوھر چاھتا ھے کہ اپنی بیوی سے زیادہ حسین عورت ملی ھوتی جو چاھے اس کی بیوی کی طرح حسین نہ ھوتی لیکن اس میں کوئی ایسی خوبی ھوتی جو اسکی بیوی میں موجود نہیں . . . انسانی فطرت کی گہرائیوں میں جو تلاطم و ھیجان بپا رھتا ھے اس کے باعث وہ مجبور ھے کہ سکون و اطمینان کے نئے نئے سامان بہم پہنچاتا رھے . . . انسانی خواھشوں کا کبھی پورا نہ ھونا اس بات کی طرف اشارہ کرتا ھے کہ ھم ھمیشہ لامحدود خیر کی طرف کشاں کشاں جاتے ھیں» -

در حقیقت یہ انسانی کوتاھی ھے کہ وہ دنیاوی مقاصد کو ابدی مقاصد سمجھنے لگتا ھے ۔ «لا الہ الا اللہ» میں یہی بلیغ نکتہ مضمر ھے کہ انسان کو اپنی مادی حوالی پر سبقت لے جانی چاھئے اور اصل مقصود و منتہا ذات واجب کو ٹھیرانا چاھئے جو اقدار کا سرچشمہ ھے ۔ اخلاق و مذھب میں ذات واجب کو معین مقصود کی حیثیت حاصل ھے جو اوصاف عالیہ کا مجموعہ ھے ۔ زندگی کو اس کی طرف اسی طرح بڑھنا چاھئے جیسے کوئی تھکا ھارا اور بھٹکا ھوا مسافر لق و دق بیابان میں روشنی کی طرف بڑھتا ھے «وانّ الی ربک المنتھیٰ» ۔ لامحدود خیر، زندگی اور فطرت کے مظاھر میں موجود نہیں بلکہ اس کے لیے غیر مرئی مقاصد و اقدار کی طرف رجوع کرنا ھوگا جن کی بدولت ھم حواس کی دنیا سے بلند ھوکر اعلیٰ حقیقت سے دوچار ھوتے ھیں ۔ اگرچہ اخلاقی عمل، حواس سے بالاتر ماورائی نوعیت رکھتا ھے، لیکن اپنے نتائج کے اعتبار سے دنیاوی فوائد بھی اس کے ظہور میں آتے ھیں ۔ لیکن اگر ایسا نہ ھو، تو بھی اخلاقی عمل کی قدر و قیمت میں کمی نہیں آتی اس لئے کہ وہ مقصود بالذات ھے، اس کی خوبی اضافی نہیں بلکہ ابدی ھے ۔ اخلاق کی ماورائیت بھی ذاتِ واجب کی ماورائیت کی طرح ھے جسے دلائل سے ثابت نہیں کیا جا سکتا، ھاں محسوس کیا جا سکتا ھے ۔ اس کی نشانیاں انفس وآفاق میں موجود ھیں ۔ یہی وجہ ھے کہ پیغمبروں نے جو سب سے بڑے معلم اخلاق تھے دلائل سے زیادہ زور، ان نشانیوں (آیات) پر دیا ھے ۔ انھیں دیکھنے اور سمجھنے سے انسانی فطرت کا معما اخلاقی عمل کی شکل میں ظاھر ھوتا ھے جو ھمیں اپنے سے ماورا لے جاتا ھے اور ھم حواس کی دنیا سے بلند ھوکر ایک اعلیٰ حقیقت سے دوچار ھو جاتے ھیں ۔ اخلاقی محرک حواس کی دنیا سے علیحدہ اپنا وجود رکھتے ھیں، اگرچہ ان کے نتایج مادیات میں ظہور پذیر ھوتے ھیں، ان سے عملی زندگی میں تبدیلی پیدا ھوتی ھے اور انسان خود اپنی ذات کے ساتھ اخلاص برتنا سیکھتا ھے ۔ انسان کی فطرت میں جو شر ھے اور جو اپنے سے زیادہ دوسروں میں دکھائی دیتا ھے، اس کے متعلق حکم لگانے سے پہلے خود اپنی ذات کی نسبت حکم لگانا چاھئے اور دوسروں کی طرف پتھر پھینکنے سے پہلے خود اپنے وجود کے آئینہ خانے کو دیکھنا چاھئے کہ وہ کس حالت میں ھے ۔ اخلاص و صداقت اخلاقی عمل کی بنیاد ھیں، بغیر ان کے، نیت کی پاکیزگی کا تصور ھی نہیں کیا جاسکتا ۔

پوچھنے والا پوچھہ سکتا ھے کہ کیا فطرت میں اخلاق کی کارفرمائی ھے ؟

اس کا جواب صاف ھے کہ نہیں ھے - ھمارے موجودہ علوم عالم فطرت کے مظاھر کو تفصیل و صحت سے بیان کرتے ھیں لیکن ان مظاھر کے معنی ان کی دسترس سے باھر ھیں - خارجی عالم ایک معما ھے جو انسانی عزائم حیات کے لئے پس منظر کا کام دیتا ھے - علم اور عقل کی نارسائی سے ظاھر ھے کہ وہ ھمیں کوئی مکمل عالمی تصور دینے سے قاصر ھیں - خارجی عالم کو بعض مفکروں نے اس طور پر سمجھنے کی کوشش کی ھے کہ اس میں نظام اخلاق کی کارفرمائی اسی طرح تلاش کریں جس طرح عالم انسانی میں، لیکن اس میں کامیابی نہیں ھوسکی - عقلیت کی یہ غلطی ھے کہ وہ عقل کو اوصاف الہیٰ سے متصف کرتی ھے، حالانکہ عقل اور منطق، عالم اور زندگی کی مکمل توجیہ پیش کرنے سے قاصر ھیں - خود ذھن میں یہ خواھش موجود ھے کہ وہ اپنے اعتبارات اور تعینات سے ماورا ھوجائے - وہ خود اپنے آپ کو آخری اور اساسی اصول نہیں قرار دے سکتا جس سے زندگی اور عالم کے تضاد دور ھوسکیں - ذھن جو عقل کا سر چشمہ ھے اس کی یہ کوشش کہ اپنے تعینات سے ماورا ھوجائے، ذات واجب کی جستجو کی طرف اشارہ ھے - یہ کوشش مذھب و اخلاق میں مختلف صورتیں اختیار کرتی ھے اور انفرادی اور اجتماعی زندگی کے مختلف گوشوں میں اس کی جلوہ گری نظر آتی ھے -

ھم نے عقلی طور پر عالم اور خود اپنے وجود میں ھم آہنگی تلاش کی لیکن اس میں کامیابی نہیں ھوئی - وحدتِ تصور کے بجائے دوئی سامنے آگئی جس میں عالم الگ ھے اور زندگی الگ اور ان دونوں میں کوئی ربط اور رشتہ موجود نہیں - اس میں شبہ نہیں کہ خارجی عالم کے متعلق گزشتہ زمانوں کے مقابلے میں ھماری واقفیت آج بہت بڑھ گئی ھے لیکن اس سے زندگی کا جو تصور نکلا ھے وہ مادیت کا رنگ لئے ھوئے ھے جس میں اخلاق کی سمائی نہیں ھوسکتی - یہ ھمیں زندگی کا صرف ایک رخ دکھاتا ھے حالانکہ زندگی کے تصور میں بنیادی حیثیت، اخلاقی محرک اور نیت کو حاصل ھے - ھم میں سے ھر ایک ارادے اور نیت سے عمل کرتا ھے اور جب وہ ایسا کرتا ھے تو غیر دانستہ طور پر اپنے زندگی کے تصور کی پرچھائیاں پیچھے چھوڑ جاتا ھے - ذات واجب کے عقیدے کے بغیر محض حیاتیاتی اور معاشی تصور پر پائدار اخلاق کی بنا نہیں پڑسکتی - خارجی احوال میں چاھے وہ فطری ھوں یا اجتماعی، معنی تلاش کرنا عبث ھے جب تک کہ ھم خود اپنے وجود میں معنی نہ تلاش کریں - میری زندگی

کے معنی خود میری زندگی میں پنہاں ھیں جنھیں اقدار و مقاصد کی صورت میں ظاھر کرنا ممکن ھے - اقدار کا منتہا ذات واجب ھے جس کا ثبوت خود ھمارے وجود میں ملتا ھے - پر امید اخلاقی عمل کے ذریعے ھم خود اپنی ذات کا تحقق کرتے ھیں - فطرت کا علم اور اس کی تسخیر، انسان کا زبردست کارنامہ ھے لیکن اس کی انفرادی اور اجتماعی زندگی کی تکمیل اس کے اس کارنامے سے کم اھمیت نہیں رکھتی اس لئے کہ تہذیب کامقصد و منتہا یہی ھے - ایسا معاشرہ قایم کرنا جس میں مساوات اور عدل و انصاف کا دور دورہ ھو بجائے خود مقصد نہیں بلکہ مقصد کے لئے ذریعہ ھے - مقصد یہ ھے کہ اجتماعی زندگی میں انسانی وجود کی قدر و قیمت معین ھوسکے - یہ اسی وقت ممکن ھے جب کہ انسان حق اور صداقت کو افادیت کے تابع نہ کردے - بعض جدید معاشرتی فلسفوں میں اقدار کا وجود تسلیم نہیں کیا جاتا، صرف افادیت کو مانا جاتا ھے - اخلاقی عمل کے لئے یہ بڑا ھی خطرناک نقطۂ نظر ھے - یہ سچ ھے کہ بغیر مناسب غذا، لباس اور مکان کے انسان فکری ترقی نہیں کرسکتا لیکن اس کا یہ مطلب نہیں ھے کہ یہ مقصود بالذات ھیں اور اگر یہ حاصل ھوگئے تو پھر کسی اور مقصود کی حاجت نہیں - اصلی مقصود تو اقدار کی ترقی اور فروغ ھے - زندگی کے اعلیٰ مقاصد نہ تو معاشی ھیں اور نہ معاشرتی بلکہ روحانی ھیں - کسی قوم کی ترقی کا پیمانہ بھی اس کے اخلاقی کارنامے ھیں - بسمارک نے جرمنی کو سیاسی اور نظامی عظمت عطا کی لیکن حقیقت یہ ھے کہ اس سے قبل جبکہ جرمنی سیاسی انتشار میں مبتلا تھا، اس کی ذھنی اور روحانی تخلیق کو اس کے مخالف بھی مانتے تھے - اٹلی میں نشاۃ ثانیہ کی تحریک جس نے بعد میں سارے یورپ کو متاثر کیا اس زمانے میں وجود میں آئی جب کہ ملک میں ھرطرف نراج اور خانہ جنگی پھیلی ھوئی تھی - روس میں جو اعلیٰ ادبی تخلیقات انیسویں صدی میں دور ملوکیت میں ھوئیں ان کی نظیر اشتراکی عہد میں نہیں ملتی - دراصل تخلیقی عمل حکم احکام کا پابند نہیں اور نہ کوئی خارجی معاشرتی یا سیاسی تبدیلی اس کی حقیقی محرک ھوسکتی ھے - تخلیق روحانی عمل ھے - یہ اس وقت بروئے کار آتی ھے جب کہ آرٹسٹ اندرونی روحانی آزادی محسوس کرے - یہ ممکن ھے کہ عہد ملوکیت میں بعض آرٹسٹ اندرونی تخلیقی آزادی محسوس کریں اور ایسے اجتماعی نظام میں نہ محسوس کریں جو انسانی روح پر چھاپہ مارتا ھو اور اجتماعی افادیت پر اقدار کو قربان کرنے کے لئے تیار رھتا ھو - جب روح آزاد نہیں تو کچھ عرصے بعد پتہ چلیگا کہ اجتماعی افادیت بھی

حقیقی افادیت نہیں تھی بلکہ فریبِ نظر تھا - وھی افادیت حقیقی ھے جس پر انسانی روح کی آزادی کی مہر ثبت ھو -

حقیقت یہ ھے کہ آج زندگی کی ساری قدریں گڈ مڈ ھوگئی ھیں - پست بلند کی تفریق باقی نہیں رھی - افادیت صداقت پر غالب آگئی ھے - نہ اصلی انصاف باقی رھا اور نہ حقیقی آزادی - ھر چیز مصنوعی ھے - آمیزش سے جس طرح کہ مادی اشیا خالی نہیں اس طرح اقدار بھی خالی نہیں - اعلیٰ مقاصد تاریکی میں پڑگئے ھیں اور اگر بالکل تاریکی میں نہیں پڑے ھیں تو ان کی روشنی ماند پڑگئی ھے - آج آدمی کو یہ نہیں معلوم کہ وہ کیوں زندہ ھے - زندگی کی ابتدائی ضروریات کے لئے اسے اس قدر اپنی جان کھپانی اور کشمکش کرنی پڑتی ھے کہ اسے اتنا وقت ھی نہیں ملتا کہ وہ اعلیٰ اور لطیف باتوں کی طرف توجہ دے سکے - جو وسائل تھے وہ مقاصد بن گئے - معاشی عمل کو جدید تہذیب نے جتنی اھمیت دی اتنی تاریخ میں کبھی کسی تہذیب نے نہیں دی - پہلے کی تمام تہذیبوں میں معاشی عمل اچھی زندگی کا وسیلہ سمجھا گیا تھا، وہ کبھی بھی مقصود بالذات نہیں قرار پایا - وسائل اور مقاصد کے گڈ مڈ ھوجانے کے باعث شر خیر بن گیا ھے ادر خیر شر - ھر اخلاقی نظام میں اعلیٰ اور نیک مقاصد کے لئے اعلیٰ اور نیک وسائل ضروری بتائے گئے ھیں، لیکن جدید تہذیب کی یہ خصوصیت ھے کہ اگر کوئی فوری معاشی یا معاشرتی مقصد ادنیٰ وسائل سے حاصل ھوتا ھو تو ان سے بھی دریغ نہیں کرنا چاھئے - واقعہ یہ ھے کہ اگر وسائل مقاصد کی ضد ھیں تو یہ مقاصد کبھی بھی حاصل نہ ھوں گے اور اگر بظاھر حاصل بھی ھوجائیں تو چونکہ انہیں حاصل کرنے والوں کی نیت میں پاکیزگی نہ تھی اس لئے وہ بہت جلد مسخ ھوجائیں گے - انسان کی روح کی ساخت ایسی ھے کہ ان وسائل کی سمائی جو شر ھیں ان مقاصد کے ساتھ کبھی بھی نہیں ھوسکتی جو صداقت اور خیر پر مبنی ھیں - نفرت کے ذریعے مساوات و اخوت کے مقاصد کبھی بھی شرمندۂ عمل نہیں ھوسکتے - صداقت کو اگر افادیت کے تابع کیا جائے گا تو افادیت خود بھی ڈوبے گی اور صداقت کو بھی لے ڈبوئے گی - صداقت اگر فوری طور پر مفید نہ ھو تو بھی قابل قدر ھے - ویسے زندگی کا تجربہ تو یہ بتاتا ھے کہ آخر میں صداقت اور خیر ھی کو کامیابی رھتی ھے چاھے مصیبتوں اور کھٹنائیوں کے بعد ھی کیوں نہ ھو -

جدید انسان نہ محبت کا جویا ھے نہ صداقت کا بلکہ وہ قوت و اقتدار چاھتا ھے

جس کے حاصل کرنے میں وہ حق اور باطل کی تمیز روا نہیں رکھتا ۔ اگر باطل اور شر سے مقصد حاصل ہوتا ہو تو وہ جائز ہیں ۔ آج حق اور صداقت جتنے مجروح ہیں غالباً تاریخ میں کبھی نہ ہوئے ہوں گے ۔ جدید انسان حق اور باطل کی بات کرنے سے کتراتا ہے اس لئے کہ اس کا دل عقیدت سے عاری ہے اور اس کی نیت میں فتور ہے ۔ وہ تو بس حصولِ اقدار کے لئے انقلاب اور عمل کی بات کرتا ہے خواہ اس کے لئے اسے کیسے ہی وسائل اختیار کرنے پڑیں ۔ پروپگنڈا ایک فن لطیف بن گیا ہے۔ اس کا گر یہ ہے کہ جھوٹی بات بھی اتنی مرتبہ اور ایسے اعتماد سے دھرائی جائے کہ وہ سچ معلوم ہونے لگے ۔اگر اس سے عارضی مقصد حاصل ہوگیا تو بس اس سے زیادہ کچھ اور درکار نہیں ۔

چونکہ انسان کی اصل روحانی ہے اس لیے اس کی آنکھ صداقت کی روشنی پہچانتی ہے ۔ وہ پروپگنڈے سے متاثر ضرور ہوتا ہے لیکن اس کے ضمیر کی گہرائیوں میں سے کوئی سرگوشی کرتا سنائی دیتا ہے کہ یہ سچ نہیں جھوٹ ہے ۔ وہ جانتا ہے کہ وہ تاریکی میں گرفتار ہے ۔ اس کا علم صرف ذہنی عمل نہیں بلکہ اُس کی شخصیت کی ساری صفات اسکے ساتھ وابستہ ہیں ۔ وہ محسوس کرنے لگا ہے کہ سائنس کی صداقتیں جو علیحدہ علیحدہ ایک دوسرے سے بے تعلق رہ کر دریافت ہوئی ہیں، پوری صداقت پر حاوی نہیں ہیں اسی لیے موجودہ دنیا سائنس کی روشنی کے باوجود تاریکی میں مبتلا ہے ۔ سائنس کی صداقتوں کا زندگی کی حکمت کے ساتھ جب تک امتزاج نہ ہو، سائنس ایک لعنت بنی رہے گی بڑی زبردست لعنت ۔ ایٹم کی دریافت سے زندگی مالامال ہو سکتی ہے لیکن آج یہ تہذیب کے لیے سب سے بڑا خطرہ ہے ۔ صداقت چاہے وہ علمی ہو یا اخلاقی، انسان کے تخلیقی عمل سے عبارت ہے جسے کافی بالذات نہیں سمجھنا چاہئے ۔ بلکہ یہ تائید و توفیق الہی کی محتاج و منتظر رہتی ہے ۔ اسی صداقت پر تہذیب کے تحفظ کا مدار ہے ورنہ بصورت دیگر، خودغرضی، ظلم اور اقتدار کی ہوس رونما ہوتی ہے ۔ ان دونوں صورتوں میں سے جدید انسان کو اپنے لئے ایک منتخب کرنا ہے ۔ اس انتخاب میں وہ بااختیار ہے۔ اگر وہ اپنے اختیار کو ٹھیک طور پر استعمال کرے گا تو بامراد ہوگا ۔ تاریخ ہماری اسی اخلاقی کشمکش کا پس منظر فراہم کرتی ہے ۔ تاریخ کا پس منظر بھی معین نہیں، وہ بھی ہمارے اخلاقی انتخاب سے بدلتا رہتا ہے ۔ ہمارے اخلاقی عمل ہی پر ابدی توفیق الہی کا دارومدار ہے اس لیے کہ توفیق الہی ہمارے معاملات میں براہ‌راست دخل اندازی یا

مداخلت نہیں کرتی بلکہ ہمیں انتخاب کا حق دیتی ہے -

علم، انسان کے تخلیقی عمل سے وابستہ ہے اور اس کی نوعیت روحانی ہے - جب تک کہ انسانی زندگی میں روحانی عنصر کو نہ مانا جائے اس وقت تک علم کی حقیقت پر شبہہ رہے گا - حق تک عقل اور رائے سے نہیں پہنچا جا سکتا بلکہ روحانی عمل کے ذریعے یہ ممکن ہے - اسی سے تخلیقی توانائی ظاہر ہوتی ہے جو عالم کو بدل دیتی ہے - انسان کا روحانی عمل ہی ذاتِ واجب کا سب سے بڑا ثبوت ہے - اس کے علاوہ کوئی ثبوت نہیں پیش کیا جا سکتا - اس ضمن میں دلائل بے اثر ہیں - مولانا روم نے صحیح فرمایا ہے -

پائے استدلالیان چوبین بود    پائے چوبین سخت بے تمکین بود

سائنس کی صداقت کے حدود مقرر ہیں - زندگی کے مسائل کا سائنس کے پاس کوئی حل موجود نہیں، بلکہ وہ ان مسائل کو ٹھیک طور پر پیش تک نہیں کر سکتی - وہ نہ مذہب و اخلاق کا بدل ہی فراہم کر سکتی ہے، نہ روحانی تہذیب کی تخلیقی صلاحیتوں کے متعلق ہمیں صحیح مشورہ دے سکتی ہے - یہ عالم ہی جدا ہے جس کے وجود سے اگر سائنس انکار کرے تو یہ اس کا اوچھاپن ہوگا - سائنس کے ماہر اپنی تخصیص کی بھول بھلیوں میں ایسے پھنس جاتے ہیں کہ اس کے باہر نہیں نکل سکتے، اسی لئے ان کی صداقت دراصل صداقت کا ادھورا پہلو ظاہر کرتی ہے - صداقت کا علم بڑی حد تک اس شعور کے لئے ممکن ہے جس کی روحانی نشوونما ہوئی ہو اور اس میں وسعت اور گہرائی پیدا ہوگئی ہو - عالم کے اصلی معنی ذاتِ واجب میں ملتے ہیں اور وہی حق ہے - پوری صداقت بھی اسی کی ذات میں ہے - وہی مکمل آزادی اور مکمل روح ہے - انسان کے لئے اگر وہ جد و جہد کرے تو اس کا قرب و اتصال ممکن ہے - انسان محدود ہے لیکن اس قرب کے باعث اس میں لامحدودیت کی شان پیدا ہوجاتی ہے، بلکہ کہنا چاہئے کہ اس کی ذات میں محدود اور لامحدود دونوں کا سنگم ہے - اس کی روح کی جزوی لامحدودیت شان الہیٰ کا پر تو ہے - وہ کبھی بھی کافی بالذات نہیں ہوسکتا - ذاتِ واجب کے قریب اور اس سے تعلق و نسبت کے باعث انسانی روح کی قدر و قیمت بڑھ جاتی ہے -

گرچہ خردیم نسبتے است بزرگ<br>ذرۂ    آفتاب    تابانیم

اگر صداقت اور حق کی صورت میں انسان ذات واجب کا قائل نہیں تو کوئی مقصد و مدعا ایسا نہیں جو اُسے اونچا اٹھا سکے - معاشرتی مقصد (Social Purpose) بھی اخلاقی عملٰ کا محرک ہو سکتا ہے بشرطیکہ اس کی تہ میں عقیدت کی کارفرمائی موجود ہو' ورنہ وہ بھی افادیت کی بھول بھلیوں میں بھٹک جائےگا - اور اس سے جتنے مسائل حل ہونگے ، ان سے زیادہ پیدا ہونگے جن کے کوئی حل نہ ملیں گے - نشاۃ ثانیہ کے بعد یورپ میں اس کلاسیکی یونانی اُصول کو قبول عام نصیب ہوا کہ انسان ہی ہر قدر کا پیمانہ ہے - یہ انسان‌دوستی انسان‌پرستی بن گئی اور رومانیت نے اسے اور زیادہ بڑھا چڑھا کر پیش کیا - خودی اور شخصیت کے بعض فلسفوں میں خدا انسان کا خالق نہیں رہا بلکہ انسان خدا کا خالق بن گیا - نیٹشے کا فوق‌البشر اسی بے راہ روی کا نتیجہ تھا جس نے فاشستی رجحانوں کو جنم دیا - غرضیکہ اگر انسان اقدار کا پیمانہ ہو تو اس کے لیے آگے بڑھنے کی کوئی منزل نہیں رہتی اور نہ «تخلقوا باخلاق اللہ» کا عملی محرک باقی رہتا ہے -

ہیومن‌ازم (Humanism) یا انسانی دوستی کہتی ہے کہ آدم نے اللہ کو اپنی صورت پر ڈھالا اور اس کی ذات میں وہ صفات پیدا کیں جنھیں وہ خود اپنے لئے مفید اور کارآمد سمجھتا تھا - علم انسان یا انتھرو پولوجی (Anthropology) نے پس‌ماندہ انسانوں کے متعلق جو تحقیق کی تو اس نے بھی انسان دوستی (Humanism) کے اُصول کی تائید کی - لیکن پس ماندہ انسانون کے اصول ان تہذیبوں کی رہنمائی نہیں کر سکتے جو مذہب و اخلاق میں اعلیٰ مقام حاصل کر چکی ہیں اور جن کے روحانی تجربے ہر لحاظ سے پس‌ماندہ قبائل کے رسم و رواج سے بلند درجہ رکھتے ہیں - یہ تحقیق کی الٹی گنگا بہائی گئی ہے - بجائے اس کے کہ پس‌ماندہ گروہوں کے لیے اخلاقی تربیب‌یافتہ جماعتوں کے اصول بطور نمونہ پیش ہوں' غیر ترقی یافتہ قبائل کے اصول کو مہذب انسانوں کے مذہبی اور اخلاقی اصول کو پرکھنے کا پیمانہ بتایا گیا ہے- مہذب انسانوں کا روحانی تجربہ بتاتا ہے کہ انسانی زندگی سے بلند تر ایک حقیقت ہے جو صداقت اور حق اور آزادی کا منبع اور ماخذ ہے - اسی سے انسانیت کا تحقق ہوتا ہے اور انسانی آزادی اسی کی رہین منت ہے - اس کے بغیر انسان عالم کے جبری عناصر کا غلام ہے جن میں فطرت اور سوسائٹی دونوں شامل ہیں - ذات واجب کی عبدیت میں آکر وہ حقیقی آزادی سے ہمکنار ہوتا ہے اور اپنے وجود کا سکہ کائنات فطرت کے گوشے گوشے پر بٹھا دیتا ہے - اس کی عبدیت انسانی آزادی کی دستاویز ہے جو فطرت اور سوسائٹی کے جبر کی

زنجیروں کو توڑ دیتی ہے انسان دوستی (Humanism) کی یہ بڑی کوتاہی ہے کہ اس میں انسان کافی بالذات سمجھا گیا - چونکہ انسان کو صرف فطرت کی تخلیق مانا جاتا ہے اس لیے اس کے روحانی وجود کو بٹا لگ جاتا ہے اور زندگی بے معنی ہو جاتی ہے - مذہب انسان کو ذات واجب کے ساتھ نسبت عطا کرتا ہے جو اس کی آزادی، شرافت اور فضیلت کی ضامن ہے - اسی سے وہ فطرت اور سوسائٹی کی ساخت میں تبدیلی پیدا کرتا ہے - اسی کی بدولت وہ کسی ایسی شے کی بندگی اختیار نہیں کرتا جو اس سے کمتر اور فروتر ہو - اسی سے قرب و نسبت حاصل کرکے وہ اپنے سے ماورا ہونا سیکھتا ہے - وہی اس کی امیدوں اور آرزوؤں کا مرکز، وہی اس کا ملجا و ماویٰ، وہی اس کا مونس و مددگار اور وہی اس کے اخلاقی عمل میں اس کی رہبری کرنے والا ہے -

انسانی زندگی کا معما یہ ہے کہ وہ صرف فطری وجود نہیں رکھتا بلکہ روحانی وجود بھی رکھتا ہے - عالم اس کی ذات میں شامل اور تاریخ اس کے وجود میں پیوست ہے - وہ اپنے روحانی وجود کے باعث فطرت کا کلیتاً پابند نہیں، بلکہ اس میں فطرت سے ماورا ہونے کی صلاحیت ہے - صرف خارجی لحاظ سے وہ فطرت کا جز ہے اندرونی طور پر اس کی روح آزاد ہے جو فطرت کی حکمراں ہے - فطرت پر اس کا قابو برابر بڑھتا جا رہا ہے - لیکن باوجود اس تسخیر کی صلاحیت کے وہ اپنے ہاتھ کی بنائی ہوئی مشین کا غلام بن گیا ہے - ٹیکنالوجی (Technology) اور سائنس کی ترقی نے اس کے لیے نئے نئے مسائل پیدا کر دئے ہیں جو خود اس کے وجود کے لیے خطرہ بن گئے ہیں - وہ لامحدود عالموں کی دریافت میں خود کھو گیا ہے - وہ توانائی جو مادہ کے ذرات میں پوشیدہ تھی اور جس پر سارا نظام فطرت تھما ہوا تھا آج منتشر ہوتی نظر آرہی ہے - کیا یہ سارے عالم کے فطری نظام کو درہم و برہم کر دیگی اور اس کے استعمال پر کسی قسم کی اخلاقی روک تھام نہیں لگے گی ؟ اضافیت کے تصور نے انیسویں صدی کے ارتقائی نظریے پر کاری ضرب لگائی ہے جس میں بھولے پن سے یہ بات مان لی گئی تھی کہ فطرت میں ہر شے ترقی اور بہتری کی طرف بڑھ رہی ہے - اب یہ سوال اُٹھایا گیا ہے کہ کیا اس حیاتیاتی نظرئے کا اطلاق عالم فطرت کی غیرنامی اشیا پر بھی ہوتا ہے یا نہیں ؟ کیا فطرت کا رجحان بہتری کی طرف ہے یا ابتری کی طرف ؟ یا یہ کہ دونوں عمل یکے بعد دیگرے برسرکار آتے رہتے ہیں اور تاریخ کی رفتار خط مستقیم میں نہیں بلکہ دائرہ وار رہتی ہے ؟ -

بیسویں صدی میں انسانیت کے سامنے سب سے اہم مسئلہ یہ ہے کہ ٹیکنک (Technique) کی ترقی پر روحانی اور اخلاقی پابندی کس طرح عاید کی جائے - مملکت کی قوت میں بھی ٹیکنالوجی (Technology) کے باعث غیر معمولی اضافہ ہوگیا ہے جس پر اخلاقی روک تھام کی ضرورت ہے، تاکہ روحانی آزادی میں خلل نہ پڑے - مملکت کا فرض ہے کہ ایسے حالات پیدا کرے جن میں سب انسانوں کو اخلاقی عمل کے مواقع بلا روک ٹوک مل سکیں تاکہ وہ اپنی ذات کا تحقق کر سکیں - سوسائٹی اور مملکت کی بدولت وہ اپنی ذات کی تنگی سے باہر نکلیں - موضوع معروض کا جامہ زیب تن کرے، خودی غیر خود سے وابستگی پیدا کرے اور علم و فن کی قدروں کو فروغ حاصل ہو - غیر خود سے وابستگی بھی اخلاقی اور روحانی عمل کی ایک صورت ہے بشرطیکہ خارجی اتحاد کے بجائے حقیقی اندرونی وابستگی کی کوشش کی جائے جس کے بغیر مساوات و اخوت کے خواب شرمندۂ تعبیر نہیں ہوسکتے - پھر انسان کی جد و جہد کا میدان سوسائٹی اور مملکت کے علاوہ اور بھی ہے - وہ ذات واجب کا قرب اور اس سے وابستگی چاہتا تھا - خارجی عالم اور سوسائٹی کے علائق خودی کو محدود اور مجبور کرتے ہیں - ماورائے ذات ہوکر انسان کو حقیقی آزادی ملتی ہے اور اس کی روحانی پیاس بجھتی ہے - ماورائے ذات ہونا اور وجود باری تعالیٰ کا احساس و اقرار انسانی وجود کو مجبور و محدود نہیں کرتا بلکہ لامتناہی آزادی سے ہم کنار کردیتا ہے -

پیدائش دولت کے چکر میں جدید انسان خود مشین بن گیا ہے - اس کا روحانی توازن قایم نہیں رہا - چونکہ اس کی قدر و قیمت کا پیمانہ افادیت اور آسائش ہے اس لئے اسکی روح کمزور ہوگئی ہے - اس نے زندگی کو خانوں میں بانٹ دیا ہے - ہر خانے کے لئے اس نے قاعدے قانون بنائے ہیں - وہ سمجھتا ہے کہ یہ قاعدے قانون اس کی مادی اغراض کے لئے کافی ہیں اس لئے کہ خارجی طور پر ان سے تمدن کا کاروبار اچھی طرح چلتا ہے اور ان کے علاوہ کسی اخلاقی یا روحانی مرکز کی ضرورت نہیں - سیاست، معیشت، صنعت و حرفت، سائنس اور ٹیکنالوجی (Technology) ان سب شعبوں کی ترقی علیحدہ علیحدہ اس طور پر ہوئی ہے کہ ان کی تہ میں کوئی اخلاقی یا روحانی محرک موجود نہیں اور نہ اس کی ضرورت محسوس کی گئی - گویا کہ ان میں سے ہر ایک کافی بالذات ہے - یہ عجیب بات ہے کہ ان مختلف شعبوں کی ترقی کے باوجود مجموعی طور پر انسانیت کی ترقی نہیں ہوئی اس لئے کہ یہ سب شعبے انسان کے خادم

نہیں رہے بلکہ آقا بن گئے - اور وہ ھے کہ ان کی غلامی میں ان کے پیچھے پیچھے گھسٹتا چلا جارھا ھے، حیران و پریشان، مجبور، تھکا ھارا اور خود اپنے وجود سے بیزار - خود ھی تو ان شعبوں کے ربط و تعلق کو درھم برھم کیا اور اب خود ھی انھیں اجتماعیت میں منضبط کرنا چاھتا ھے - انسان کی یہ دیرینہ تمنا رھی ھے کہ زندگی کی سالمیت اور کلیت برقرار رھے - پہلے وہ مذھب و اخلاق کے ذریعے سے اپنی اس ضرورت کی تکمیل کیا کرتا تھالیکن جب مذھب و اخلاق کی گدی خالی ھوئی تو سیاست اس پر براجمان ھوگئی اور آج وہ انسان کی اس کمی کو پورا کرنے کی دعویدار بنی ھے - مارکسزم نے اپنے مخصوص رنگ میں یہ سالمیت اور کلیت قایم کی ھے اور دوسرے ملکوں کے اشتراکی نظاموں میں بھی اس کی جھلک صاف نظر آرھی ھے - لیکن چونکہ اس سالمیت کو قایم کرنے میں سائنس، ٹیکنالوجی (Technology) اور معیشت و سیاست کا سہارا لیا گیا ھے اور اخلاقی قدروں کو نظرانداز کیا گیا ھے اسی لئے انسانی روح کی آزادی رک گئی ھے اور بعض ملکوں میں اس کی غلامی کی زنجیریں پہلے سے بھی زیادہ مضبوط ھوگئی ھیں - ان زنجیروں پر انقلابی نظریوں کا چاھے کتنا ملمع کیا جائے لیکن زنجیریں تو پھر زنجیریں ھیں - وہ آزادی میں ممد و معاون تو نہیں ھو سکتیں -

ٹیکنالوجی (Technology) اور معاشی نظم کے ساتھہ عوام کی روٹی کا مسئلہ بھی وابستہ ھے - جدید تمدن میں بڑھتی ھوئی آبادی کے پیش نظر اس مسئلہ کی بڑی اھمیت ھے - انسانوں کے لئے ایسا انتظام ضروری ھے کہ سب کو پیٹ بھر روٹی بھی ملے اور روح کی آزادی بھی برقرار رھے - صنعتی عہد میں نشاۃ ثانیہ کی انسان‌دوستی کام نہیں دے سکتی - اس وقت حالت یہ ھے کہ صنعتی تہذیب میں انسان کی حیثیت عالم میں بے معنی ھوکر رہ گئی ھے - وہ زندگی کے معنی سے بیگانہ، تاریکی میں ٹامک ٹوئیاں مارتا پھرتا ھے - ایک ایسے نئے روحانی مسلک کی ضرورت ھے جو صنعتی عہد کے مسائل سے عہدہ برا ھوسکے اور زندگی کے تضادوں کو دور کرسکے - ٹیکنیک (Technique) کو بے قید و بند نہ چھوڑا جائے بلکہ اس کو بھی اخلاقی تقاضوں کا پابند کیا جائے تاکہ جدید زمانے کے انسانوں کی زندگی میں ھم آھنگی پیدا ھو اور وہ اپنا کھویا توازن اور وقار حاصل کرسکیں - یہ مقصد کس طرح سے حاصل کیا جائے؟ سوائے اس کے کوئی صورت نظر نہیں آتی کہ انسان اور خدا کے درمیاں کھویا ھوا ربط اور تعلق پھر سے قایم ھو تاکہ ٹیکنیک روحانی عوامل کی پابند ھوجائے اور سوسائٹی بھی اپنے آپ کو کافی بالذات سمجھنے کے

بجائے اخلاق کو اپنا رهنما بنائے ۔ آج سوسائٹی یه دعوی کررهی هے که فرد اس کی تخلیق هے۔یه دعویٰ بہت سی خرابیوں کی جڑ هے۔ممکن هے قدیم زمانے میں معاشرتی زندگی کے ابتدائی عہد میں اس دعوے میں تھوڑی بہت اصلیت هو لیکن مسیحیت اور اسلام جیسے مذاهب کے، تاریخ میں داخل هونے کے بعد یه دعویٰ بے بنیاد هوگیا هے، اس لئے که ان دونوں مذهبوں نے مملکت اور معاشره دونوں کو روحانی زندگی کے ماتحت کردیا ۔فرد سوسائٹی کا چاهے کتنا هی دست نگر کیوں نه هو اندرونی طور پر اس کی روح اس کی زندگی کے خد و خال کا تعین کرتی هے ۔ فرد اور معاشرے کا تصادم اسی وقت دور هوسکتا هے جب که دونوں کا مقصود و منتها ذات واجب کی مرضی هو جو سچی روحانیت اور اخلاق کا منبع هے ۔

مملکت یا معاشرے کو فرد پر فوقیت دینا کوئی ایسا عالمگیر اصول نہیں که هر حالت میں اس کی صحت و تاثیر غیر مشتبه هو ۔ شخصیت کی آزادی پر مملکت یا معاشرے کو صرف ایک حد تک پابندی لگانے کا اختیار هے ۔ اگر اس حد سے تجاوز هوا تو اس کے نتائج کبھی بھی اچھے نہیں نکلیں گے بلکه خطره هے که خود مملکت اور معاشره زوال کی راه پر پڑجائیں ۔ انسان کے حقوق جو اسے مملکت یا معاشرے کے مقابلے میں حاصل هیں ان کا تعین کوئی دستور یا قانون نہیں کرسکتا بلکه روح کرتی هے ۔ یه حقوق فطری نہیں بلکه روحانی اور اخلاقی هیں ۔ فطرت کسی قسم کے حقوق کی نشاندهی نہیں کرتی بلکه روح کرتی هے ۔ انسان کے بنیادی مقاصد معاشرتی نہیں بلکه اخلاقی هیں ۔ انفرادی طور پر جو انسان اچھا هے وهی معاشرتی مقاصد کے لئے بھی کارآمد ثابت هوگا اور جو انفرادی طور پر برا هے وه کبھی بھی معاشرے کی خدمت یا دوسروں کے لئے ایثار نہیں کرسکے گا ۔مملکت اور معاشرے کے غیر محدود اقتدار کے خلاف مذهب نے همیشه آواز بلند کی اور انفرادی روح کے حق کو منوایا ۔ اجتماعیت، مساوات اور عدل اس وقت تک قائم نہیں کرسکتی جب تک که اس کے محرکات روحانیت اور اخلاق پر مبنی نه هوں ۔ مساوات اور عدل روحانی مظاهر هیں چاهے خارجی طور پر سیاست و معیشت کا کتنا هی گہرا رنگ ان پر کیوں نه چڑھ جائے ۔

تمام قدروں میں خیر کی بڑی اهمیت هے ۔ اچھی سیرت کا تعلق اراده اور نیت سے هے جس میں انسان مطلق طور پر آزاد هے ۔ اپنے عمل میں انتخاب کا حق اسے فطرت نے دیا هے جسے کوئی اس سے نہیں چھین سکتا ۔ اگر خیر کے امکانات

میں کسی کو یقین ہے تو دانستہ یا غیر دانستہ طور پر اسے ابدیت کا قرب حاصل ہوجائے گا ۔ ہر شخص جو نیکی پر عمل کرتا ہے اس کے پیش نظر ابدی خیر کی جھلکیاں ہوتی ہیں ۔ نیکی پر عمل کرنے والے کی مثال سورج مکھی کے پھول کے مانند ہے جو خود بخود سورج کی طرف پھرتا ہے ۔ اس طرح نیک عمل کرنے والا سب سے منھ موڑ کر ذات واجب تعالیٰ کی طرف متوجہ اور اس کی مرضی کا جویا رہتا ہے ۔ عبودیت ہی قرب الہی کی منزل کی طرف رہبری کرتی ہے اور اسی کے ذریعے سے انسان اپنی شخصیت کا تحقق کرتا ہے ۔

خیر اور شر کا تصور دنیا کی ہر تہذیب میں ملتا ہے ۔ وحشیوں میں بھی بعض باتیں اچھی سمجھی جاتی ہیں اور بعض بری ۔ اس میں شبہ نہیں کہ اچھے اور برے کا تصور مختلف زمانوں اور مختلف تہذیبوں میں تھوڑا بہت بدلتا رہا ہے لیکن بنیادی طور پر وہ موجود رہا ہے ۔ بعض تہذیبوں میں خیر اور شر کا تصور تو موجود تھا لیکن اسے کسی نظام اخلاق کا جز نہیں بنایا گیا ۔ بعض دوسری تہذیبوں میں قدروں کی درجہ بندی کی گئی اور نظام اخلاق کو عملی ضرورتوں کے تحت مرتب کیا گیا جس سے اس تہذیب کے اخلاقی نصب العین کا اظہار ہوتا ہے ۔ اگر کسی معاشرے میں محبت اور خدمت کے نصب العین کو اونچا درجہ دیا گیا تو اس کے افراد کی ذہنیت پر یہی رنگ غالب ہوگا چاہے سب افراد کا عمل اس اصول کے مطابق ہمیشہ نہ ہو لیکن بڑی تعداد کا ہوگا ۔ اخلاقی عمل کے نمونے ہمیں ہر سوسائٹی کے اعلیٰ افراد میں نظر آتے ہیں ۔ معمولی طور پر افراد کے عمل کا تعین ملکی قانون سے ہوتا ہے جو خود اخلاقی شعور پر مبنی ہوتا ہے ۔ در اصل اخلاق اس طور پر مجبور نہیں کرتا جس طرح کہ قانون کرتا ہے ۔ لیکن ہم کسی سوسائٹی کے اخلاق کا جائزہ لینا چاہیں تو اعلیٰ افراد کی سیرت سے ایسا کرنا ممکن ہے ۔ جو اخلاق مذہب پر مبنی ہوتا ہے اس کی مطلق حیثیت ہوتی ہے ۔ اس کا مقصد رضائے الہیٰ کے مطابق عمل اور اس کا نتیجہ دنیاوی فلاح و بہبود ہے ۔ اور اگر یہ نتیجہ خاطر خواہ نہ نکلے تب بھی اس کی قدر و قیمت میں کسی طرح سے کمی نہیں واقع ہوتی ۔ اصولی طور پر یہ اخلاق مطلق ہوتا ہے لیکن اس کی فروعات میں حالات کے لحاظ سے تغیر و تبدل اجتہاد کے ذریعے ممکن ہے ۔ افادیت اور مسرت اگرچہ اس کا مقصود نہیں لیکن عملی زندگی میں یہ حاصل ہوجاتی ہیں معمولاً نیکی کا نتیجہ نیکی کی شکل میں اور بدی کا بدی کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے ۔

فرار کے لئے شاعر نے اپنے آپ کو شراب و شاهد میں محو کر دینا چاها - لیکن جتنی اس نے اخلاقی انا سے بغاوت کی اتنی هی اس کی تعزیر' سخت اور کشمکش شدید هوتی گئی - نتیجه یه هوا که شاعر کا لہجه روز بروز زیاده درشت اور اس کی ذهنیت بتدریج زیاده تلخ هوتی گئی' بغاوت اس کی شاعری کا محبوب موضوع بن گئی -

دور کردو راه سے سب صاحبان جاه کو
آسمانوں سے خدا کو اور زمیں سے شاه کو

رعب سلطانی سے یه چہره اتر سکتا نہیں
جو خدائی سے لڑے شاهی سے ڈر سکتا نہیں

اس طرح شیخ و زاهد پر پهبتیاں' واعظوں سے الجهنا' کبهی غصے میں دانت پیسنا ' بل کهانا اور گرجنا' یه سب اسی لاشعوری کش مکش کا رد عمل هے - اپنی لاابالی زندگی پر جو غصه یا تلخی اس کے ذهن میں پیدا هوتی هے اس کو وه دوسروں پر اتارنا چاهتا هے - ایسا معلوم هوتا هے که اس کا بچپن سخت تادیبی شکنجے میں گذرا هے - اس ماحول میں اس کی سخت گیر اور درشت اخلاقی انا کی تعمیر هوئی لیکن اس سخت گیری اور درشتی پر اس کا دل همیشه بغاوت پر مائل رها - اب بچپن کا دور گذرنے کے بعد وه اس سخت گیری اور درشتی کا یوں انتقام لیتا هے که تمام صاحبان اقتدار سے اعلان بغاوت کر دیتا هے - سخت گیر اخلاقی انا کا رد عمل کبهی خواهش مرگ کی صورت میں اور کبهی هلاکت آفرینی کے جذبے کی شکل میں ظاهر هوتا هے آخرالذکر کی بہت نمایاں مثال جوش کی نظم « بلوغ حیات » میں ملتی هے -

اک زمانه وه بهی تها اے رو شناس با صفا
ابر سا رهتا تها میری روح پر چهایا هوا
طیش رسم دشمنی پر طیش آتا تها مجهے
غصه انگاروں په راتوں کو لٹا تا تها مجهے
جی میں آتا تها که هر سینے میں خنجر بهونک دوں
خلق کو بهڑکی هوئی دوزخ کے اندر جهونک دوں
زندگی کی لہر میں زهر هلاهل گهول دوں
جی میں آتا تها که توپوں کے دهانے کهول دوں

یہ بے سبب آزردگی اور بے پناہ تلخی شاعر کی اندرونی کشاکش (انا اور اخلاقی انا کی آویزش) کا واضح ثبوت ھے - اس کشاکش سے نجات حاصل کرنے کے لئے شاعر عقیدۂ جبر کی آڑ لیتا ھے اور انسان کو باوجود تمام لغزشوں کے شائستۂ رحمت قرار دیتا ھے -

آہ میں افسردہ دل کس سے کہوں یہ واردات کس قدر شائستۂ رحمت ھے انسانی حیات

غور کیجئے تو جس طرح آغاز نظم میں ساری دنیا کے خلاف شدید نفرت اور غیظ و غضب اخلاقی انا کی تعزیر سے بچنے کا ایک بہانہ تھا اسی طرح اختتام پر انسان کو ماحول و وراثت کا اسیر مان کر اس کی خطاؤں کو شائستۂ رحمت قرار دینا اپنے احساس جرم سے گریز کی ایک شکل ھے -

ادب میں شخصیت کی ترجمانی کے سلسلے میں ناموزوں نہ ھوگا اگر ایک شبہہ کا ازالہ کر دیا جائے - بعض لوگوں کا یہ خیال ھے کہ کسی شاعر کے کلام سے اس کی شخصیت کی جو تصویر بنائی جائیگی وہ غلط اور گمراہ کن ھو سکتی ھے - ایک شخص جو اپنی زندگی میں انتہا سے زیادہ لذت پرست، انفرادیت میں محصور اور عشرت امروز کا قائل ھے وہ اپنی شاعری کے آئینہ میں ایک پیغمبر انقلاب اور انسانیت اور اجتماعیت کا زبردست مبلغ نظر آتا ھے - ایک شخص جس کی زندگی مجبوریوں مہجوریوں اور بیماریوں کا شکار ھے وہ اپنی تصانیف میں قوت عملی اور جُہد للبقا کی دعوت دیتا ھوا پایا جاتا ھے - نفسیانی تجزیہ میں اس قسم کی غلطیوں کا امکان ھے، لیکن اس کا تدارک بھی نفسیات ھی کے ذریعے سے ممکن ھے - نفسیات ھی ھمیں یہ بتائے گی کہ خود ستائی اور عظمت کا ادعا اکثر احساس کمتری کے خلاف ایک احتجاج ھوتا ھے جو شخص ضرورت سے زیادہ کسی چیز کا ادعا کرتا ھے اکثر وہ اس سے خالی ھوتا ھے - جو بار بار اپنی کسی صفت کا قصیدہ پڑھتا ھے وہ بالعموم اس سے محروم ھوتا ھے - غرض سطحی توجیہات سے دامن بچاتے ھوئے نفسیاتی علم اور تجربہ کی روشنی میں کسی شاعر یا ادیب کے کلام سے اس کی شخصیت کی جو تصویر بنائی جائے گی وہ بڑی حد تک قابل اعتبار ھوگی - پھر بھی جو غلطی کے امکانات یا شبہہ کے مواقع ھیں ان کو مسلمہ واقعات اور سوانح کی روشنی میں جانچا اور پرکھا جا سکتا ھے -

ادب اور لاشعور کی بحث نامکمل رھے گی اگر مزاحیہ شاعری اور طنز و ظرافت وغیرہ کا ذکر نہ کیا جائے - ان اصناف ادب کے متعلق یہ کہنا بے جا نہ ھوگا « از لاشعور

خیزد - بر لاشعور ریزد » - بعض مستثنیات کو چھوڑکر اس قسم کے ادب اور شاعری میں عموماً دو جذبے کار فرما نظر آتے ھیں - جنسی حسرتیں اور نا آسودگیاں (un fulfilled sex desires) اور نفرت و عناد، اور ان دونوں کا ھمارے لاشعور سے گہرا تعلق ھے - کبھی ادیب یا شاعر عریانی اور فحاشی کے ذریعہ سے اپنے گھٹے ھوئے جذبات کا نکاس ڈھونڈھتا ھے اور کبھی دوسروں کی کمزوریوں پر ھنس کر، پھبتیاں کس کر اپنے عناد کا اظہار کرتا ھے اور اپنے جذبۂ برتری کی تسکین حاصل کرتا ھے - سننے والوں کے اندر بھی اس قسم کا ادب انھیں جذبات کو اپیل کرتا ھے، اور ان کے لئے وجہ تسکین ھوتا ھے - یہ اظہار ایک لحاظ سے بے ضرر اور معصوم کہا جا سکتا ھے، اس لئے کہ حقائق کی دنیا میں عملی اظہار کے بجائے یہ محض ایک خیالی تسکین اور تفریح کا سامان فراھم کرتا ھے اور اکثر اوقات سارے اخلاقی اور تہذیبی معیاروں کی مزاحمت کی وجہہ سے مبہم اشارات، علامات اور کنایات میں چھپا ھوتا ھے - اس ادب کا آرٹ بھی بڑی حد تک ان اشارات و علامات اور در پردہ اظہار کا رھین منت ھوتا ھے ورنہ کھلی ھوئی پھکڑبازی یا فحش نگاری سننے والے کے اندر ایک ناگوار رد عمل پیدا کر دیتی ھے -

ادب کے نفسیاتی مطالعہ میں حقیقی اھمیت اور افادیت وہ ادب رکھتا ھے جس میں لاشعور کی ترجمانی کم و بیش لاشعوری طور پر ھوئی ھو لیکن ایسا بھی ھو سکتا ھے کہ ایک ادیب نفسیاتی معلومات کی بنا پر اپنے ادب کو شعوری طور پر نفسیاتی نظریات کو ڈھالنے کی کوشش کرے - ایسے ادب میں عموماً آمد نہ ھوگی آورد ھوگی - اس کی مثال ایسی ھی ھوگی جیسے کوئی شخص کوشش کرکے کوئی مخصوص خواب دیکھنا چاھے - انگریزی اور بعض دوسری زبانوں میں ایسے نفسیاتی ناول لکھے گئے ھیں جن میں مصنف، واقعات اور کرداروں کو ایسی تربیت اور رنگ دیتا ھے جس سے کچھ نفسیاتی حقائق کی تشریح و تفسیر ھو سکے - ان تصانیف کو ایک نفسیات کے ضمیمہ کے طور پر استعمال کیا جا سکتا ھے، ادب کے نفسیاتی مطالعہ کے لئے نہیں اس لئے کہ وہ ادب کی شرط اول، فطری اور براہ راست (Spontaneous) اظہار پر پوری نہیں اترتیں - اس کلیہ سے ان ادیبوں کی ادبی کوشش خارج ھیں جن کے اندر لاشعور کی حدبندی ختم یا غیرواضح ھوچکی ھے جیسے بعض جنونی کیفیات میں پیدا ھوتا ھے - یہ ادیب اگرچہ دانستہ اپنے لاشعور کی ترجمانی کرتے ھوئے معلوم ھوتے

ھیں لیکن ان کا ذھن اس طرح لاشعور کی گرفت میں ھوتا ھے کہ وہ اس کے تقاضوں کو پورا کرنے پر اپنے آپ کو مجبور پاتے ھیں - میراجی کی شاعری میں یا منٹو کے افسانوں میں کہیں کہیں اس حقیقت کا اظہار ھوتا ھے - اردو کے ایک پاکستانی شاعر آزر کی نظم «مہمان عزیز» بھی اس سلسلے میں قابل ذکر ھے - نظم کا موضوع یہ ھے کہ شاعر کی ذھنی دنیا میں ایک نئی ھستی داخل ھوتی ھے - شاعر اس کی تکلیف کرم کا شکرگزار ھوتا ھے اور اس کا استقبال کرتا ھے مگر کسی قدر افسردہ جذبات کے ساتھ - اس مہمان عزیز کو وہ اپنے گھر ( ذھنی دنیا ) کے مختلف حصوں اور گوشوں سے متعارف کراتا ھے اور بتاتا ھے کہ کبھی یہ گھر آباد اور بارونق تھا مگر اب اس کی پذیرائی کے قابل نہیں - اس نظم کو پڑھکر یہ محسوس ھوتا ھے کہ شاعر لاشعور کے متعلق نفسیاتی حقائق سے ناواقف نہیں اور ان کو اس نے نظم میں دانستہ طور پر استعمال کیا ھے لیکن مجموعی طور پر نظم کی محرک، لاشعوری جذبات اور شاعر کی ذھنی کشاکشیں ھی معلوم ھوتی ھیں - اس لئے یہ نظم نفسیاتی مطالعہ کے لئے ایک اچھا مواد فراھم کرتی ھے - مثال کے طور پر شاعر «مہمان عزیز» کو اس طرح اپنے لاشعور کے نہاں خانے سے متعارف کرتا ھے -

یہ گوشہ اسے دیکھکر کیا کروگی
یہ ناکامیِ زندگی کا مرقع
یہاں اسکے دامن میں رکھا ھی کیا ھے؟
حقائق سے بیگانہ، رنگیں تصور
وہ خواب فراموش عہد تمنا
حیات دو روزہ کا وہ ساز و سامان
مگر جسکی اب کوئی قیمت نہیں ھے!
تصور کے دھندلے سے آئینہ خانے
بس ایسی ھی کچھ بھولی بسری سی چیزیں
گزرتے ھوئے وقت کی گرد پاسے!
میں مدت سے اسکو بھلائے ھوئے ھوں
وہ کچھ خوش گوار اور دلکش نہیں ھیں
تمہارے لئے بھی مناسب یہی ھے

ابھی رھنے دو پھر کبھی دیکھ لینا
یہ مدفن میری رائگاں کاوشوں کا
جواں مرگ امیدیں، شکستہ عزائم
وہ منصوبے تکمیل تک جو نہ پہنچے
کبھی جنکی تعبیر ملنے نہ پائی
بڑے شوق سے جس کو حاصل کیا تھا
خیالوں کے ٹوٹے ھوئے آبگینے
شکستہ امیدوں کی بے نور شمعیں
شکستہ تبہ حال اور خاک برسر
یہاں بس یہی ساز و ساماں ملےگا!
جو یادیں ھیں وابستہ دامن سے اسکے
میں خود بھی انہیں بھولنا چاھتا ھوں
کہ جانے بھی دو! دیکھکر کیا کروگی

اب تک ہم ادب میں انفرادی لاشعور ہی کی ترجمانی سے بحث کرتے رہے ہیں - اب مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ادب میں اجتماعی لاشعور کی عکس ریزی کا بھی کچھ ذکر کردیا جائے - بعض ماہرین نفسیات اور بالخصوص سی - جی - یونگ کے نزدیک آرٹ کی تخلیق میں اجتماعی لاشعور کو بڑی اہمیت حاصل ہے - اجتماعی لاشعور ان تمام رجحانات، احساسات، فکر و عمل کے انداز اور قدیم ذہنی تصویروں اور تجربوں کا مجموعہ ہے جو ہمیں اپنے قدیم آباواجداد یا نسل انسانی سے ورثے میں ملے ہیں - اس میں نوع انسانی کے ابتدائی تجربات، تحیرات، توہمات، خوف، تاسف وغیرہ سبھی شامل ہیں - جس طرح جسم انسانی تمام گذشتہ ادوار ارتقا کے اثرات اور نتائج اپنے اندر رکھتا ہے اسی طرح نفس انسانی کو بھی اپنی آبائی وراثت کا حامل ہونا چاہئے - اس وراثتی سرمایہ کا نام اجتماعی لاشعور ہے - اسی سے ہمارے شعور کا ارتقا ہوا ہے - گویا نفس انسانی ایک دروازہ ہے جو انسانی دنیا پر ماورائی دنیا سے کھلتا ہے - یہ ماورائی دنیا ایک رات کا عالم ہے جس میں بھیانک تاریکیاں ہیں، پر اسرار سائے ہیں، نا معلوم آوازیں ہیں اور خدا جانے کیا کیا کچھ ہے - اگرچہ ہمارا شعور اس دنیا سے نظریں ملاتے ہوئے لرزتا ہے اور ہم نے اپنے لئے دن کی ایک روشن اور محفوظ دنیا بنالی ہے جس کے قوانین کو ہم سمجھ سکیں اور جو ہماری گرفت میں آسکے - پھر بھی انسان ان گنت زمانوں سے اس پر یقین رکھتا رہا ہے اور دیو مالا کی داستانوں میں، دیو اور پری اور سحر و ساحری کے قصوں میں، بعض مذاہب کے مقدس علائم میں اور نسل انسانی کے توہمات میں اس کی جھلکیاں دیکھتا رہا ہے - آج بھی ہمارے خوابوں میں، علامات جنوں میں، اور کبھی تصوف اور آرٹ میں یہ اجتماعی لاشعور اپنے اظہار کی راہیں ڈھونڈھتا ہے - یونگ آرٹ کی دو قسمیں قرار دیتا ہے - نفسیاتی، جسکا ہمارے ذاتی تجربات سے تعلق ہو اور تخئیلی جو اجتماعی لاشعور سے رشتہ رکھتا ہو - تخئیلی آرٹ اجتماعی لاشعور کی گہرائیوں سے اٹھتا ہے اس لئے اجنبی، سرد، بھیانک اور کھردرا ہوتا ہے اور نیٹشے کے الفاظ میں « اقدار اور جمالیاتی ھئیت کے انسانی (شعوری) معیاروں کی دھجیاں اڑادیتا ہے »۔ وہ قدیم تجربات جو اس آرٹ میں ظاہر ہونا چاہتے ہیں اس پردہ کو چاک چاک کردیتے ہیں جس پر منضبط دنیا کی تصویر ہم نے کھینچ رکھی ہے اور ایک ایسی دنیا کی اتھاہ گہرائیوں کی جھلک ہمیں دکھاتے ہیں جس کی ابھی تشکیل نہیں ہوئی ہے - گوئٹے کا «فاؤسٹ» دانتے کی « طربیۂ خداوندی » رائڈر ہیگرڈ کا ناول « شی » یونگ کے نزدیک

اس اجتماعی لاشعور کی تصویروں کو مقید اور متشکل کرنے کی کوششیں ھیں - لیکن اسے کوشش کہنا شاید زیادہ صحیح نہ ھو اس لئے کہ اس قسم کے آرٹ کی تخلیق شعوری کوشش کا نتیجہ نہیں ھوتی - اجتماعی لاشعور خود اظہار کے لئے بےچین ھوتا ھے - یہ اظہار یا آرٹ شعوری تجربات کا نتیجہ نہیں ھوتا بلکہ شعور کے ارتقا میں معاون ھوتا ھے اور اس کو نئے سانچے میں ڈھالتا ھے - بقول یونگ «گوئٹے نے «فاؤسٹ» کو تخلیق نہیں کیا ھے بلکہ «فاؤسٹ» نے گوئٹے کو تخلیق کیا ھے» -

یہ آرٹ ایک اصلاحی پہلو بھی رکھتا ھے - یونگ کے نزدیک ھر زمانہ ایک مخصوص تعصب، ایک خاص یک طرفہ رجحان اور ادھورے پن کا شکار ھوتا ھے - تخئیلی یا بالفاظ دیگر تخلیقی آرٹ اس کمی کی تلافی کرتا ھے - وہ اجتماعی لاشعور کے ان رجحانات کو اظہار کی راہ دکھاتا ھے جن کے لئے ھر شخص اپنے سینے میں ایک مبہم سی خلش اور بے چینی محسوس کرتا تھا مگر ان کو اپنی گرفت میں نہ لاسکتا تھا - لیکن کبھی کبھی یہ سروش غلط آھنگ بھی ھوسکتا ھے اور اجتماعی لاشعور کی تخریبی قوتوں کو بروے کار لاکر زمانے کے درد کا علاج بننے کے بجاے اس کو پیام ھلاکت بھی دے سکتا ھے -

اس طرح ایک فرد کی شعوری نشوونما ھمیشہ محدود اور یک طرفہ ھوتی ھے - کچھ رجحانات کو اس کی شخصیت میں ابھرنے کا موقع ملتا ھے اور کچھ رجحانات اجتماعی لاشعور کی تاریکیوں میں محبوس رھتے ھیں - جب ان کی باھمی خلیج زیادہ وسیع ھوتی ھے اور لاشعوری رجحانات کو ابھرنے کا کوئی موقع نہیں ملتا تو وہ علامات جنون میں یا خوابوں کے نقوش میں اپنے آپ کو ظاھر کرتے ھیں - تخلیقی آرٹ اس خلیج کو کم کرتا ھے اور شعور اور لاشعور میں ایک رابطہ بنکر شخصیت میں زیادہ وسعت اور ھم‌آھنگی پیدا کرتا ھے اور اس طرح ذھنی صحت کے لئے مفید ھوتا ھے - اجتماعی لاشعور کے اظہار کے لئے آرٹ کو اکثر انسانی توھمات اور دیومالا کے تصورات وغیرہ کا سہارا لینا پڑتا ھے - اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ تصویریں اجتماعی لاشعور میں بجنسہ موجود تھیں اور شاعر یا ادیب نے انکو آثار قدیمہ کی دریافت کی طرح لاشعور کی گہرائیوں سے کھودکر نکال لیا - یونگ کے نزدیک تخلیقی آرٹ کی مثال ایسی ھے جیسے آندھی کا ایک بگولا جو اپنے بےتاب رقص میں خس و خاشاک اور گرد و غبار کو اپنے ساتھ لگاکر متشکل ھوگیا ھے -

اردو ادب اور شاعری کے ذہن کی نشو و نما چونکہ اسلامی روایات کے ماحول میں ہوئی ہے جو قدیم توہمات اور دیومالا کی ہمت افزائی نہیں کرتا اس لئے اس کی فضا اجتماعی لاشعور کے اظہار کے لئے زیادہ موافق نہیں رہی۔ پھر بھی یونگ کا نقطۂ نظر رکھنے والا «طلسم ہوشربا»، «بوستان خیال» اور صوفیانہ شاعری کے دفتر میں بہت کچھ اپنے مطلب کا مواد پالےگا۔ مثلاً

محرم نہیں ہے تو ہی نواہائے راز کا　یاں ورنہ جو حجاب ہے پردہ ہے ساز کا (غالب)

لایا ہے مرا شوق مجھے پردہ سے باہر　میں ورنہ وہی خلوتی راز نہاں ہوں (میر)

وقت کے ہاتھوں پہ روشن تھیں ابد کی مشعلیں
ایسی اک منزل میں تھی عمر رواں کل رات کو
میں بھی لافانی ہوں مثل وجہ رب ذوالجلال
دل کو رہ رہ کر یہ ہوتا تھا گماں کل رات کو (جوش)

یونگ ان اشعار کو لاشعور کا براہ‌راست ترجمان قرار دیگا۔ خصوصاً آخری دو شعروں میں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ شاعر اس اجتماعی لاشعور کی گہرائیوں میں ڈوب کر بول رہا ہے۔ نامناسب نہ ہوگا اگر یہاں «آذر» کی نظم «مہمان عزیز» کے کچھ اشعار پیش کردئے جائیں جس میں شاعر نے اجتماعی لاشعور کی شعوری طور پر ترجمانی کی ہے۔

آپ کی نظروں سے گذرا ہے جو کچھ اس کے سوا
میرے «غمخانے» کے ہیں دوچار گوشے اور بھی
جن تک انساں کی نگاہوں کی رسائی ہی نہیں
جارہے ہیں کتنے زینے پیچ و خم کھاتے ہوئے
ایک نامعلوم سی پیہم بلندی کی طرف
جن کی حدِ آخری نظروں سے یوں مستور ہے
جیسے فطرت کے نہاں خانوں میں اسرار قدیم
وہ بلندی جس کی منزل تک نظر کا ذکر کیا
جا نہیں سکتی تخیل کی بھی پرواز بلند
کتنے پراسرار، انجانے، اندھیرے راستے
ہیں رواں تاریک ماضی کے نہاں‌خانوں کی سمت

وہ نہاں‌خانے کہ جن پر ظلمتیں ہیں حکمراں
سرد و جامد، مرگ در آغوش، سنگیں ظلمتیں
ظلمتیں جن میں شبستان ابد کا عکس ہے
تیرگی کے ان حجابوں کے پرے کس کو خبر
ہوں‌گے پنہاں کتنے ہیبت‌زا جنوں‌انگیز راز
اور کیا پیش نظر ہوگا حجاب اٹھنے کے بعد
شاید اس ظلمت کے سینے میں ہوں محفوظ آج بھی
ان‌گنت صدیوں کے گذرے قافلوں کے نقش پا
آج تک جو مرتسم ہیں رہگذار وقت پر
کیا خبر اس تیرگی میں آج بھی مستور ہوں
وہ بھیانک خوف اور اوہام کی پرچھائیاں
وحشتوں اور حیرتوں کی گود کی پالی ہوئی
جن میں ہے نوع بشر کے اولیں خوابوں کا عکس!
ان کے سناٹوں میں اب بھی گونج اٹھیں شاید کبھی
دور افتادہ زمانوں کی صداہاے مہیب
نسل انساں اپنے بچپن میں تھی جن سے آشنا!
بارہا ڈھونڈا ہے میں نے ان کے رازوں کا سراغ
لیکن ان پردوں سے ٹکرا کر پلٹ آئی نظر
اور اس کی سعیِ لاحاصل پر اکثر آج بھی
تیرگی ہنستی ہوئی محسوس ہوتی ہے مجھے
میں تو اس دن کے تصور ہی سے لرزاں ہوں کہ جب
کوئی مافوق البشر طاقت الٹ دے‌گی انھیں
اور یہ پر اسرار ہیبت آفریں تاریکیاں
اپنی عریانی سے خیرہ کرکے نظروں کو مری
سلب کرلیں‌گی مری آنکھوں سے ساری روشنی

اس بحث سے ہمارا مطلب یہ نہیں کہ یونگ کے نظریہ کو بے کم و کاست ہر ادبی مطالعہ میں رہنما بنایا جائے ۔ البتہ بعض ادبی تخلیقات کی تشریح میں اس سے

مدد ضرور ملتی ہے - کم از کم غور و فکر کی ایک نئی راہ سامنے آتی ہے -

ذہنی صحت کے لئے ادب کی افادیت کے سلسلے میں ارسطو کا ٹریجڈی کے متعلق نظریہ بھی قابل ذکر ہے - ٹریجڈی ہمیں کیوں اچھی معلوم ہوتی ہے اور ادبی اعتبار سے کامیڈی پر کیوں فضیلت رکھتی ہے، اس کا جواب ارسطو یہ دیتا ہے کہ ٹریجڈی ہمارے گھٹے ہوئے جذبات کو نکاس کا موقع دیکر ہماری روح کے تزکیہ کا باعث ہوتی ہے - جدید نفسیات بھی اس حقیقت کا اعتراف کرتی ہے کہ ادب کے ذریعے سے جذباتی نکاس ایک اہم نفسیاتی علاج کی حیثیت رکھتا ہے - مختصر یہ کہ ارسطو کے نظریے کو ذرا وسعت دیکر آرٹ کے لطف یا تحسین ادب کی یوں تشریح کی جاسکتی ہے کہ جب ہم کسی آرٹ یا ادب سے محظوظ ہوتے ہیں تو ہمارے اور شاعر یا ادیب کے درمیان ہم‌آہنگی کا رشتہ قایم ہوجاتا ہے - بقول بیڈوئن ہماری روح میں ایک شعریت بیدار ہوتی ہے جو شاعر کی روح کے ساتھ ایک ہمدردانہ رابطہ قایم کرنے کی ہمیں صلاحیت بخشتی ہے - بالفاظ دیگر ہمارے لاشعور کے تار اس طرح مرتعش ہوتے ہیں جس طرح شاعر کے اندر ہوئے تھے - اس طرح وہ علامات اور تصویریں جو شاعر کے لاشعور سے اٹھی تھیں ہمارے لئے بھی معنی‌خیز اور اہم بن جاتی ہیں - ضروری نہیں کہ یہ عمل شعوری طور پر پیش آئے - شاعر اور قارئین دونوں لاشعور کی کرشمہ‌زائیوں سے بےخبر ہوتے ہوئے اس گرفت میں محصور ہوسکتے ہیں - اس طرح شاعری یا ادبی تخلیق قارئین کو بھی اپنے لاشعور سے باخبر ہونے کا امکان اور ان کے گھٹے ہوئے جذبات کو نکاس کا موقع فراہم کرتی ہے -

بعض ماہرین نفسیات نے انسانی شخصیت کو ناپنے کے لئے بعض مقررہ پیمانے یا سانچے پیش کئے ہیں - اس سلسلے میں سی - جی - یونگ کی درون بینی اور برون‌بینی میں شخصیت کی تقسیم خاص طور سے قابل ذکر ہے - سادہ اور عام فہم زبان میں ان کو خیالی اور عملی اقسام سے تعبیر کر سکتے ہیں - اس تقسیم کا یہ مطلب نہیں کہ ہر شخص ان پیمانوں میں سے ایک پر ضرور پورا اتریگا - بلکہ یہ دو واضح رجحانات ہیں جو ایک شخصیت میں بھی بیک وقت موجود ہوسکتے ہیں - لیکن عموماً اگر ایک رجحان زیادہ نمایاں ہوگا تو دوسرا نسبتاً کم نمایاں ہوگا -

اب اس نقطۂ نظر سے ادب کا مطالعہ کرنا کہ اس میں ادیب کی شخصیت کس رنگ سے جھلک رہی ہے، نفسیات کے لئے اہم اور دلچسپ ہوگا - اگر ادب میں

داخلیت نمایاں ہے تو یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ ادیب اپنی ذات میں الجھا ہوا ہے ، جذباتی طوفانوں سے دو چار اور غالباً اندرونی کشاکشوں کا شکار ہے ۔ اگر ادب میں خارجی رنگ تیز ہے تو وہ اس بات کا اظہار ہے کہ ادیب اپنی کشاکش پر فتحیاب ہورہا ہے ۔ اس کی نظر انفرادیت کی قید سے آزاد ہوکر سوسائٹی اور کائنات کا جائزہ لینے لگی ہے اور اس اجتماعیت اور آفاقیت میں اس نے اپنی اندرونی کشاکش سے نجات ڈھونڈھ لی ہے اور اپنے جذبات کا ارتفاع حاصل کر لیا ہے ۔

بعض اوقات ایک ہی ادیب کی تصانیف کے مختلف دوروں میں داخلی اور خارجی رنگ یکے بعد دیگرے ظاہر ہوتے ہیں ۔ یہ تبدیلیاں نفسیاتی اعتبار سے بڑی اہمیت رکھتی ہیں اس لئے کہ ان سے ادیب کی اندرونی نشوونما اور ارتقا کا اندازہ ہوتا ہے ۔

گذشتہ بحث میں ادب اور نفسیات کے تعلق پر ہم نے زیادہ تر تحلیل نفسی کے مفروضات کی روشنی میں نظر ڈالی ہے ۔ تحلیل نفسی کے تمام اصول اور دعاوی سے ہمیں اتفاق نہیں البتہ اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ یہ دبستان نفسیات ، ادب کو سمجھنے کے لئے ایک اہم نقطۂ نظر پیش کرتا ہے ۔ اور اگر « خذماصفا و دع ماکدر » کے اصول پر عمل کرتے ہوئے ایک محدود شکل میں ہم اس نقطۂ نظر سے مدد لیں تو یہ ادب اور ادیب کی شخصیت کے متعلق بہت سے اہم حقائق تک رسائی کا ذریعہ بن سکتا ہے ۔ لیکن نفسیات تمامتر تحلیل نفسی ہی کا نام نہیں ۔ ادب کے بعض پہلو ایسے ہیں جن کی تشریح اور توضیح میں عام نفسیاتی اصول اور معلومات سے بھی فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے ۔ مثلاً یہ سوال کہ شعر و ادب کا حسن کیا ہے ؟ اس حسن کا ماخذ کیا ہے ؟ اس کے لئے ہیئت اور مواد کی کیا اہمیت ہے ؟ ہیئت پر حسن شعر کا زیادہ انحصار ہے یا دونوں کے ہمآہنگ امتزاج پر ؟ یا یہ سوال کہ وزن کی شاعری میں کیا اہمیت ہے ؟ موزوں کلام طبیعت پر کیوں زیادہ اثر کرتا ہے ؟ مختلف اوزان اور بحور کا مختلف جذبات اور ان کے اظہار سے کیا تعلق ہے ؟ ان سوالوں کو حل کرنے کے لئے ہمیں نفسیات کا سہارا لینا پڑیگا ۔ مثال کے طور پر اگر ہم بعض شعراء کے کلام پر نظر ڈالیں تو ہمیں معلوم ہوگا کہ انہوں نے ہیئت اور وزن کا بےمقصد انتخاب نہیں کیا ہے ۔ اگر شاہنامہ ، مثنوی رومی کی بحر میں ہوتا اور مثنوی رومی ، شاہنامہ کی بحر میں ، تو دونوں کی تاثیر اور اپیل آدھی رہ جاتی ۔ اس

طرح انیس کے مرثیوں کی بحریں خاص طور سے غم و تاسف اور سوز کے لہجے کے لئے موزوں معلوم ہوتی ہیں ۔ ممکن ہے کہ کوئی اعتراض کرے کہ ان بحروں نے موضوع کی مدد نہیں کی ہے بلکہ موضوع نے ان بحروں کو ایک خاص تاثیر بخشی ہے جو اب ان سے الگ نہیں کی جا سکتی ۔ اس شبہ کا ازالہ اس طرح ہو سکتا ہے کہ ہم کسی ماہر فن غزل‌گو کے کلام پر نظر ڈالیں اور دیکھیں کہ اس کے بدلتے ہوئے جذبات اور مزاجی کیفیات کے ساتھ کس طرح غزلوں کی بحریں بدل جاتی ہیں ۔ مثلاً غالب کے ان دوشعروں پر نظر ڈالئے جو ان کی دو مختلف غزلوں سے لئے گئے ہیں :

کوئی امید بر نہیں آتی کوئی صورت نظر نہیں آتی

قید حیات و بند غم اصل میں دونوں ایک ہیں موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیوں

پہلے شعر میں ایک یاس‌آمیز کیفیت کا اظہار کیا ہے ۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ شاعر ہر طرف سے مایوس ہوکر بیٹھا ہے ۔ اس کی قوت فکر و عمل مضمحل ہوچکی ہے ۔ مختصر سے الفاظ میں اپنی کیفیت کا اظہار کرتا ہے جیسے کوئی ٹھنڈی سانس بھر کر خاموش ہوجائے ۔ دوسرے شعر میں بھی غم اور مایوسی کی ایک کیفیت ہے لیکن شاعر جذبے پر فکری انداز میں نظر ڈالتے ہوئے خود کلامی میں مصروف ہے ۔ وہ حقائق کو بجنسہ قبول کرنے کے لئے تیار نہیں بلکہ ان کو اپنے استفسار کا ہدف بناتا ہے ۔ بات پھیل کر استدلالی رنگ میں بیان ہورہی ہے اس لئے طویل بحر کا انتخاب کیا جاتا ہے ۔

عہد جدید کے شاعروں میں سے اقبال کے یہاں بحور و اوزان کے انتخاب میں بڑا سلیقہ نظر آتا ہے ۔ ساقی نامہ کی بحر کو دیکھیے :

دمادم رواں ہیں یم زندگی ہر ایک شے سے پیدا رم زندگی

وہ جوئے کہستاں اچکتی ہوئی اٹکتی سرکتی لچکتی ہوئی

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بحر کی روانی زندگی کی تیزرفتاری اور شاعر کے ذہن کی سرعت سے بدلتی ہوئی تصویروں کے ساتھ پورے طور سے ہم‌آہنگ ہے ۔

اب ذرا مسجد قرطبہ کی بحر پر غور کیجئے :

عشق کی تقویم میں عصر رواں کے سوا اور زمانے بھی ہیں جن کا نہیں کوئی نام

اس بحر کے لطیف ترنم میں جذبات کے ٹھہراؤ کے ساتھ ایک ہلکی روانی کا احساس ہوتا ہے ۔ اس نظم کو پڑھتے وقت ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہم وقت کے تیزرو دھارے سے بلند ہوکر ابدیت کی لہروں پر آہستہ آہستہ بہے جا رہے ہیں ۔

اعلیٰ فن کی تخلیق اور شعری حسن کے لئے مناسب بحروں کے انتخاب ھی کی اھمیت نہیں ھے بلکہ زبان کی موزونیت، الفاظ کے تناسب اور ان کے صوتی اثرات کا لحاظ رکھنا بھی ضروری ھے - ان چند مثالوں سے میرے اس دعوے کی تائید ھوگی -

پائے زمین سے دوش فلک تک نشہ ھی نشہ، مستی ھی مستی

بس بس ساقی اور نہ دینا لگ گئے، لگ گئے ھوش ٹھکانے

( احسان دانش )

ھر چند بگولا مضطر ھے، اک جوش تو اس کے اندر ھے

اک رقص تو ھے، اک وجد تو ھے، بے چین سہی، بے تاب سہی

( اکبر الہ آبادی )

حال بد گفتنی نہیں ھے مرا تم نے پوچھا تو مہربانی کی ( میر )

سوز مری لے میں ھے، سوز میری نے میں ھے

نغمۂ اللہ ھو میری رگ و پے میں ھے

( اقبال )

اے محتسب نہ پھینک، مرے محتسب نہ پھینک

ظالم شراب ھے، ارے ظالم شراب ھے

( جگر مرادآبادی )

نہ دے شراب دمبدم، کلائی موڑ موڑ کے

بھلا ھو تیرا ساقیا، پلادے خم نچوڑ کے

( شاد عظیم آبادی )

وہ تری گلی کی قیامتیں کہ ھزار مردے نکل پڑیں

یہ میری جبین نیاز تھی کہ جہاں دھری تھی دھری رھی

( بے نظیر شاہ )

کم تھا نہ ھمہمہ اسد کردگار سے نکلا ڈکارتا ھوا ضیغم کچھار سے

( انیس )

متذکرۂ بالا اشعار میں سے ھر شعر ایک مختلف کیفیت کا حامل ھے اور اس کے اعتبار سے زبان میں کہیں نرمی، کہیں تیزی، کہیں جوش، کہیں ٹھہراؤ، کہیں ثقالت، کہیں ھلکا پن پایا جاتا ھے -

ایک اهم سوال مطالعۂ ادب کے سلسلے میں یہ پیدا ہوتا ہے کہ مختلف اصناف ادب و شعر کی مختلف تکنیک کی نفسیاتی بنیاد اور توجیہہ کیا ہے ؟ ناول ، ڈرامے ، مثنوی ، غزل ، قصیدے وغیرہ میں کون سے عناصر مشترک ہیں اور کون سے مختلف ۔ ناول کا آرٹ ڈرامے کے آرٹ سے ، نظم کا حسن غزل کے حسن سے کہاں تک مماثل ہے اور کہاں تک مختلف ؟ جو تکنیک ناول کو ایک اچھا ناول بناتی ہے وہ ڈرامے میں برتی جائے تو کیا اثر ہوگا ؟ قصیدہ اگر غزل کے ڈھنگ پر لکھا جائے تو کہاں تک کامیاب رہیگا ؟ یہ سوال فرضی یا غیر ضروری نہیں بلکہ تنقید کے لئے خاص اہمیت رکھتے ہیں ۔ تقلیدی طور پر ہم نے مختلف اصناف ادب کے لئے مختلف تکنیک کو قبول کرلیا ہے ۔ مثلاً قصیدہ کے لئے ایک نہایت ہی تصنع آمیز معیار تسلیم کرلیا گیا ہے جس کی رو سے بڑے سے بڑے مبالغے ، خوشامد اور خودداری کے خون کو قصیدے کی جان سمجھ لیا گیا ہے ۔ ضرورت ہے کہ اس قسم کے فرسودہ معیاروں کا محاسبہ کیا جائے اور ادبی حسن اور آرٹ کے تجزیے کے بعد مختلف اصناف سخن و ادب کے حدود اور تکنیک کو از سرنو قائم کیا جائے ۔

اسی طرح ادب میں فکری عنصر کی موجودگی کا سوال ہے ۔ کیا ایک اعلیٰ ادب محض جذبے کے سہارے تخلیق پاسکتا ہے یا اس میں فکری عنصر کا امتزاج بھی ضروری ہے اور اگر ضروری ہے تو کس حد تک ۔ ان سوالوں کو حل کرنے کے لئے بھی ادبی حسن اور تاثیر ادب کا تجزیہ نفسیات کی روشنی میں کرنا پڑیگا اور تخلیق جمال اور حظ جمال کے سوتوں کو انسانی فطرت میں تلاش کرنا ہوگا ۔ اس وقت ہم یہ فیصلہ کر سکیں گے کہ ادب کیوں بھلا اور حسین معلوم ہوتا ہے ۔ کوئی ادب اچھا اور عظیم ادب کیوں اور کس لئے قرار پاتا ہے ۔ اس کے جانچنے کا ہمارے پاس کیا معیار ہے ۔ ان سوالوں کے جواب پر ادب برائے ادب ، ترقی پسند ادب ، اور تعمیری ادب کے نظریوں کی باہمی اختلاف آرائیوں کے حل کا انحصار ہوگا ۔ اس کی روشنی میں ادب میں نظرئے کی جگہ متعین ہوسکے گی اور پروپیگنڈے والے ادب کی قدر و قیمت کا صحیح اندازہ ہوسکیگا ۔ بالفاظ دیگر نفسیاتی معلومات اور تجزیہ ہمارے تنقیدی معیاروں کو متاثر کریگا اور ہمارے تنقیدی مسلک پر اثر انداز ہوگا ۔

تنقید ادب میں نفسیاتی اصول برتنے کی ایک شکل یہ بھی ہوسکتی ہے کہ کسی ادیب کے بیان یا اس کے پیش کردہ کردار کو اس نظر سے جانچا جائے کہ

اس میں کہاں تک فطرت انسانی کا لحاظ رکھا گیا ہے - یہ طریقۂ کار کافی معروف ہے - شبلی نے «موازنۂ انیس و دبیر» میں، حالی نے مثنوی «سحرالبیان» اور مثنوی «گلزارنسیم» کے تقابل میں اور دوسرے ناقدین نے مناسب موقعوں پر اس کو برتا اور اپنایا ہے اس لئے اس کی مزید تشریح کی یہاں ضرورت نہیں معلوم ہوتی -

اس طرح ایک نفسیاتی نقطۂ نظر یہ ہے کہ ادب کو اپنے ماحول اور اپنے زمانے کی روایات، رجحانات، کلچر اور سوشل اداروں کے آئینہ کی حیثیت سے دیکھا اور پرکھا جائے - یہ مطالعہ سماجی نفسیات اور عمرانیات کے نقطۂ نظر سے تو افادیت رکھتا ہی ہے لیکن ادب کی علامتوں اور ذہنی تصویروں کے سمجھنے اور اس کے حرکات کو جاننے کے لئے بھی بڑی حد تک اہم اور ناگزیر ہے مثلاً میر کے اس شعر کو لیجئے -

قتل کئے پر غصہ کیا ہے لاش مری اٹھ جانے دو
جان سے ہم تو جاتے ہیں تم بھی بیٹھو جانے دو

اگر اس شعر کو اس کے ماحول سے الگ کرکے محبوب کے روائتی ظلم اور عاشق کی آزار پرستی کے اظہار کی حیثیت سے دیکھا جائے تو خلاف فطرت مبالغہ اور تصنع سے لبریز نظر آئیگا - لیکن اگر یہ ذہن میں رکھیں کہ میر کا عہد کیسی بدامنی اور طوائف الملوکی کا عہد تھا جس میں فتنے، ہنگامے، سازشیں اور قتل کوئی اچنبھے کی چیز نہ تھے تو ہمیں یہ باور کرنے میں دقت نہ ہوگی کہ یہ صورت حال واقعی میر کے مشاہدے میں آئی ہوگی اور میر نے اس خارجی واقعے کو اپنے تاثرات کے رنگ میں ڈھال کر اپنی لاشعوری کیفیات کی ایک علامت کے طور پر استعمال کیا ہوگا -

ان تفصیلات اور تشریحات سے ادب کے نفسیاتی مطالعے کی اہمیت واضح ہوگئی ہوگی - لیکن یہ یاد رکھنا چاہئے کہ نفسیاتی مطالعہ تنقید کی جگہ نہیں لے سکتا، تنقید کا مقصود قدر و قیمت کا تعین ہے اور نفسیات کا کام فرد اور اس کی اندرونی کیفیات اور تخلیق ادب سے متعلق حقائق سے بحث کرنا - تنقید ادب کو پرکھنے کا نام ہے اور نفسیات ادب کو سمجھنے کی کوشش کا - چونکہ کسی چیز کو سمجھے بغیر اس کی پرکھ ممکن نہیں اس لئے نفسیات تنقید میں معاون تو ہوگی، اس کے لئے راہ بھی ہموار کرے گی، مگر خود تنقید کا کام اپنے ذمے نہ لے گی - نفسیات یہ نہ بتائے گی کہ کون سا ادب اچھا ہے اور کون سا برا - یہ تنقید والوں کا کام ہے - لیکن ادب

کے کچھ مسلمہ شاہکاروں کا تجزیہ کرکے نفسیات ان کے مشترک عناصر کا سراغ لگائے گی اور ان خصوصیات کو معلوم کرے گی جن کی بنا پر کوئی ادبی شاہکار ہمیں متاثر کرتا ہے - اس طرح تنقید کے وجدانی فیصلوں کو نفسیات، معروضی رنگ اور حقائق کی بنیاد دے گی - بعض اوقات نفسیاتی تجزیہ ہمیں اپنے تنقیدی فیصلوں میں ترمیم پر بھی مجبور کریگا - ایک ادبی تصنیف جس کو ہم معمولی درجہ دے رہے ہیں اس کی رمزیت، اس کے ابہام اور اس کی علامتوں کو سمجھنے کے بعد ممکن ہے ہم اسے اول درجہ کا مستحق قرار دیں ؛ ہو سکتا ہے کہ بعض ادبی نقائص کا نفسیاتی جواز بھی نکل آئے - لیکن اس کے ساتھ یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ کبھی کبھی محض بے ربطی، الجھاؤ اور مہمل پن کو چھپانے کے لئے بھی علامتی انداز بیان یا ابہام کی آڑ لی جاسکتی ہے - علامات کی من مانی توجیہہ مہمل سے مہمل اشعار کا نفسیاتی جواز پیش کر سکتی ہے بالکل اس طرح جیسے فرائڈ تضاد سے لبریز دوراز کار خوابوں کو اپنے پہلودار نظریوں کی مدد سے کوئی نہ کوئی تعبیر دیدیتا ہے - بہرحال اس بات کا لحاظ رکھنا ضروری ہے کہ نفسیاتی تجزیہ معقولیت کی حد سے متجاوز نہ ہونے پائے اور حقائق کا دامن اس کے ہاتھ سے نہ چھوٹے -

# محمود شاہ تغلق کے ایک فرمان کی بابت آزاد بلگرامی کی شہادت

از

ڈاکٹر نذیر احمد ، مسلم یونیورسٹی ، علی گڑھ

قدیم فرامین و دستاویزات وغیرہ کے بارے میں ھماری معلومات بہت محدود ھیں - ویسے قلمی کتابیں کافی پرانے زمانے کی دستیاب ھوچکی ھیں مگر قدیم عہد کے فرمان بہت کم مل سکے ھیں - اس سے اندازہ ھو تا ھے کہ سرکاری کاغذات کے محفوظ اور عام کرنے کی طرف ھمارے بزرگوں کی توجہ کم ھوئی - خیال ھوتا ھے کہ بعض خانگی امور اور سرکاری مصالح ان کاغذات کے منظر عام پر لانے میں مانع رھے ھوں گے - بہر حال ان امور کے نتیجے میں دنیا کے کتب خانوں اور عجائب خانوں میں قدیم فرامین، سجلات، قبالہ جات اور دوسرے سرکاری کاغذات کی تعداد بہت کم ملتی ھے -

☆ ☆ ☆ ☆

ھندوستان میں قصبۂ بلگرام نہایت قدیمی قصبہ ھے جس کا سراغ اسلامی عہد سے پہلے ملتا ھے - اسلامی دور کی علمی اور تہذیبی ترقی میں اس قصبے کا اھم حصہ رھا ھے - یہاں کے بعض گھرانوں میں قدیم زمانے کے سرکاری کاغذات اب تک محفوظ ھیں - اور اگر مولف « شرائف عثمانی » [1] اور دوسری اور شہادتوں پر اعتماد

(۱) مولف غلام حسن صدیقی فرشوری بلگرامی نے ۱۱۵۹ ھجری میں آزاد بلگرامی کی کتاب « ماثرالکرام » کے جواب میں یہ کتاب لکھی تھی ، اگرچہ «ماثرالکرام» کے خاتمے کی تاریخ ۱۱۶۶ ھ ھے مگر اس کا مسودہ ۱۱۵۰ ھجری میں تیار ھو چکا تھا اور مولف کے حج پر جانے کی وجہ سے نظر ثانی نہ ھوسکی بعد حج دکن میں نظر ثانی ھوئی - معلوم ھوتا ھے کہ ۱۱۶۶ ھ سے قبل ھی کوئی نسخہ دکن سے بلگرام آگیا جس کے جواب میں فرشوری نے « شرائف عثمانی » لکھی - یہ اھم کتاب اب تک قلمی شکل میں ھے -

کیا جائے تو ٤٢١ هجری (عهد محمود غزنوی) کے دو فرمان بارهویں صدی هجری کے بہت بعد تک بلگرام میں موجود تھے اور گمان یہ ھے کہ اب بھی موجود ہوں گے - یہ فرمان بخط کوفی یا شبیہ بکوفی تھے ' جو « شرائف عثمانی » میں نقل کر دئے گئے ھیں- اسی کتاب میں ایک اور فرمان کا ذکر ھے جو ٤٠٩ هجری کے کچھ ھی بعد لکھا گیا تھا - ان کاغذات کے علاوہ جو نہ صرف تاریخی اعتبار سے نہایت درجہ اہم ھیں ' بلکہ فارسی خط کے قدیم ترین نمونے[1] ہونے کی بنا پر خط کی تاریخ کے متعین کرنے میں مفید هوسکتے ھیں ' بعض اہم کاغذات بلگرام میں عرصے تک موجود تھے - ان میں دو سجل مرقومہ ٤٣٨ هجری و ٥٩٠ هجری جو جناب شریف الحسن صاحب بلگرامی (ایڈیٹر مسلم یونیورسٹی گزٹ) کے پاس منجملہ اور نہایت قیمتی کاغذات کے محفوظ ھیں ' خصوصیت سے قابل ذکر ھیں - ان کے متعلق آیندہ کسی صحبت میں گفتگو کی جائے گی-

☆ ☆ ☆ ☆

حال ھی میں راقم کے مطالعے میں امین احمد رازی کی مشہور کتاب « تذکرۂ هفت اقلیم » (تالیف ١٠٠٤ ھ) کا وہ قلمی نسخہ رہا جو مسلم یونیورسٹی لائبریری کی ملک ھے - یہ نسخہ بعض لحاظ سے بہت اہم ھے :

(١) اس کا تعلق بلگرام کے مردم‌خیز قصبے سے رہا ھے -

(٢) یہ نسخہ نوازش علی بن عظمت اللہ بن لدھا شاہ کی خواہش پر مختلف کاتبوں کی کوشش سے مکمل ہوا ، ١١٤٦ هجری میں اس کی کتابت شروع ہوئی اور ١١٥٠ هجری سے پہلے تیار ہوگیا - خود نوازش علی کے ہاتھ کا ترقیمہ یہ ھے :

« الحمدللہ و المنة کہ این کتاب مسمی «ہفت اقلیم» از فضل رب‌الارباب مطابق خواهش فقیر حقیر نوازش‌علی[بن] عظمت‌اللہ بن لدّھا شاہ قدس سرہ بخط مختلف بسرحد انجام رسید . اجزای اوّل قریب شانزدہ جز از خط شیخ عباداللہ ملا و باقی قریب چہل و پنج جز از خط صاحبی مشفقی میر سید احمد عبداللہ و جاوبجا صفحۂ ورقی از خط دیگران الخ »

(٣) میر نوازش علی بلگرام کے سادات واسطی سے تعلق رکھتے تھے - ١١٢٤ هجری میں پیدا ہوئے - ١١٦٧ هجری میں وفات پائی ' بڑے ذی‌علم بزرگ تھے '

---

(١) فارسی خط کی قدیم ترین دستیاب کتاب « مکتاب الابنیہ » ھے جس کا ایک نسخہ ٤٤٧ هجری کا ویانا میں موجود ھے - دوسری کتاب « شرح تعرف » ھے جس کا ایک نسخہ ٤٧٣ هجری کا پشاور میں ھے -

علمی فضیلت کے ساتھ شاعری میں بھی دستگاہ بہم پہنچائی تھی ' « فقیر » تخلص کرتے تھے - آزاد بلگرامی نے «ماثرالکرام» کی دونوں جلدوں میں میر مذکور کا حال لکھا ھے -

(٤) میر عظمت‌اللہ بڑے پائے کے صوفی اور شاعر تھے ، «بیخبر» تخلص کرتے تھے ' آزاد بلگرامی کے عزیز قریب اور دوست تھے ' دونوں نے بلگرام سے دھلی کا سفر ساتھ ساتھ کیا تھا - ان کی تصانیف میں ایک تذکرہ «سفینۂ بیخبر» ھے - ۲٤ ذی‌قعدہ ۱۱٤۲ ھجری کو دھلی میں وفات پائی اور سلطان المشائخ کے مزار کے جوار میں مدفون ھوئے - ان کا کلام مدون ھو چکا تھا ' کل اشعار کی تعداد تقریباً ۷ ھزار بیت تھی ' «ماثرالکرام» کے دونوں حصوں میں میر عظمت‌اللہ کا تذکرہ شامل ھے -

(٥) شاہ لدھا کا نام میر لطف اللہ بلگرامی تھا ' یہ اپنے دور کے بڑے باکمال عارف تھے ' آزاد بلگرامی نے ۱۱۳۷ ھجری میں انھیں کے ھاتھ پر بیعت کی تھی اور « انیس‌المحققین » میں دراصل انھیں کی سیرت کا خاکہ پیش کیا گیا ھے - « ماثرالکرام » کی جلد اول میں شاہ صاحب کے حالات مندرج ھیں - ١٤ جمادی‌الاول ۱۱٤۳ ھجری میں فوت ھوئے -

(٦) حصۂ دوم کے کاتب میر سید احمد عبداللہ غالباً سید احمد بلگرامی بن سید عبداللہ ' سید غلام مصطفیٰ کے بھائی اور شاہ لدھا کے بھتیجے تھے ، اس طرح میر نوازش‌علی مالک نسخۂ « ہفت اقلیم » کے ' رشتے کے چچا ھوتے تھے ' احمدشاہ ابدالی کے ھاتھوں ۱۱٦۱ ھجری میں سہرند میں شہید ھوئے ' شاعر تھے اور « احمدی » تخلص کرتے ان کے حالات « ماثرالکرام » جلد دوم میں مندرج ھیں -

٭ ٭ ٭ ٭

«ھفت اقلیم» کے اس نسخہ کے خاتمے پر بقدر ٦ سطروں کے ایک تحریر ھے جو اس وقت الگ سے دوسرے ورق پر پیوست ھے - اس صفحے کی تحریر حسب ذیل ھے :

> فرمان محمود شاہ بن محمد شاہ بن فیروزشاہ کہ از روی فرامین سلاطین ماضیہ بابت عشر پرگنۂ بلگرام بسادات عظام‌تحریر السابع والعشرین من ربیع الآخرسنہ خمس و ثمان مائۃ - وطغرای آن این عبارت است - « الواثق بتائیدالرحمن ابو المحامد محمود شاہ بن محمد شاہ بن فیروزشاہ السلطان »

بتاریخ دوازدہم جمادی الآخر روز یکشنبہ خمسین و مائۃ والف، بندہ سید غلام‌علی و سید محمد یوسف بچشم خود مشاہدہ کردہ سنہ و تاریخ تحریر فرمان و عبارت طغرا درینجا ثبت نمودم « اللهم صل علی محمد وآلہ »

اس تحریر کے سلسلے میں چند قابل توجہ باتیں حسب ذیل ہیں :

(۱) یہ تحریر علامۂ آزاد بلگرامی (۱۱۱۶ - ۱۲۰۰ھ) کے ہاتھ کی ہے - اگرچہ اس میں صرف ان کا نام سید غلام علی درج ہے مگر اس سے سوائے آزاد کے کوئی دوسرا شخص مراد نہیں - اس قیاس کے قراین حسب ذیل ہیں -

(الف) یہ نسخہ آزاد کے ہم وطن اور معاصر میر نوازش‌علی نے تیار کرایا تھا - میر مذکور سے آزاد مرحوم کے دیرینہ خاندانی تعلقات تھے -

(ب) آزاد کی دوسری تحریر سے یہ تحریر بالکل مشابہ ہے -

(ج) آزاد نے « ماثرالکرام » میں اسی فرمان کا ذکر اس طرح کیا ہے :

و فرمان عشر از سلطان شمس‌الدین [التتمش] حاصل کرد، و از آن عہد تا زمان سلطان سکندر لودی محصول «دہیکی» در پرگنۂ بلگرام معمول بود - و از عہد بابر بادشاہ سررشتہ قدیم برہم خورد و فرمان محمودشاہ بن محمد شاہ بن سلطان فیروزشاہ فرمان‌روای دہلی بابت عشر بلگرام راقم الحروف بچشم خود مشاہدہ کرد - این عبارت از آن فرمان است کہ 'چنانچہ درعہد سلاطین ماضیہ عشر عین غلہ دادہ‌اند ہم برآن جملہ بدہند'

در آخر فرمان تاریخ تحریر چنین درج است :

فی‌السابع و العشرین من ربیع‌الآخر ۸۰۵ خمس و ثمان مائۃ '

(۲) سید محمد یوسف جن کو آزاد نے بطور گواہ کے پیش کیا ہے وہ آزاد کے خالہ زاد بھائی اور ہم عمر تھے - ۱۱۱۶ ہجری میں پیدا ہوئے، ان کے والد سید محمد اشرف اور نانا میر عبدالجلیل بلگرامی تھے، آزاد اور سید محمد یوسف نے درسی کتابیں میر طفیل محمد بلگرامی سے اور لغت و حدیث و سیر، میر عبدالجلیل سے اور عروض، میر سید محمد بلگرامی سے سیکھا - پھر دونوں شاہ لدھا سے مرید ہوئے - میر مذکور نے علم ریاضی میں بڑی دستگاہ بہم پہنچائی تھی اور مذہبیات سے بھی کافی دلچسپی تھی چنانچہ ۱۱۶۲ ہجری میں ایک کتاب « الضرع النابت من‌الاصل الثابت » نام سے لکھی - آزاد بلگرامی نے اسکی تاریخ کہی تھی - میر کے حالات « ماثرالکرام » کی

دونوں جلدوں میں مندرج ھیں -

آزاد بلگرامی کا ایسے مخلص دوست کو اپنی تحریر میں بطور شاھد کے پیش کرنا بالکل فطری ھے -

(۳) آزاد بلگرامی کی یہ تحریر ۱۲ جمادی الآخر ۱۱۵۰ ھجری کی ھے ' اس تاریخ میں وہ بلگرام میں موجود تھے - خود ان کے اپنے قول کے مطابق وہ بروز دوشنبہ ۳ رجب ۱۱۵۰ ھجری کو بلگرام سے بغرض حج روانہ ھوئے ' گویا اس تحریر کے بیس روز بعد وہ بلگرام سے چلے گئے اور غالباً درمیان میں کبھی ایک بار آئے ھوں تو ھوں باقی عمر دکن ھی میں گذاردی اور وھیں کی زمین کے پیوند ھوگئے -

(٤) طغرا میں جو الفاظ ھیں وہ تقریباً وھی ھیں جو دکن کے بعض فرامین میں پائے جاتے ھیں - ڈاکٹر یوسف حسین خاں' پرووائس چانسلر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ' فیروز شاہ بہمنی (۸۰۰-۸۲۵ ھ) کا جو فرمان شائع کررھے ھیں اس کے طغرا کے الفاظ یہ ھیں :

' الواثق بتائید الرحمان . . . السلطان '

(۵) اس فرمان اور « ماثرالکرام » کی مندرجۂ بالا تحریر سے صاف ظاھر ھے کہ بلگرام میں دسواں حصہ لگان لینے کا رواج قدیم عھد سے تھا - بابر بادشاہ نے اس رواج کو ختم کیا -

(٦) تاریخوں سے معلوم ھوتا ھے کہ محمود شاہ کا لقب ناصرالدین تھا - یہ بادشاہ تغلق خاندان سے تعلق رکھتا تھا' ۷۹٦ ھجری میں تخت نشین اور ۸۱٤ ھجری میں فوت ھوا - اس کا نام اور لقب وھی تھا جو غلام خاندان کے خداترس بادشاہ ناصرالدین بن سلطان التتمش کا تھا جس نے ٦٤٤ ھجری سے ٦٦۳ ھجری تک حکومت کی - مگر اس لقب کے برخلاف فرمان مذکور میں محمود تغلق کا نام ابوالمحامد سے شروع ھوتا ھے -

٭ ٭ ٭ ٭

اگرچہ محمود شاہ نام کے کئی بادشاہ ھندوستان کے مختلف حصوں میں گذرے ھیں مگر زیر نظر فرمان میں سلطان محمود شاہ سے مراد تغلق خاندان کا بادشاہ ھے جو سلطان فیروز شاہ تغلق (متوفی ۷۹۹ ھ) کا پوتا تھا - اس قیاس کی بنیاد ان امور پر ھے -

(۱) « ماثرالکرام » میں واضح طور پر اس کا نام اس طرح پر آیا ھے :

'محمود شاہ بن محمد شاہ بن سلطان فیروز فرمان روای دھلی'

فرماں روائے دھلی سے واضح ھے کہ یہ تغلق خاندان کا بادشاہ تھا -

(۲) اس نام کا کوئی اور بادشاہ ۸۰۵ ھجری میں سریرآرائے سلطنت نہ تھا - محمود شاہ بہمنی (۸۸۷-۹۲۷ ھ)، محمود شاہ خلجی (۸۳۹-۸۷۳ ھ)، محمود شاہ گجراتی (۸۶۷-۹۲۷ ھ) بعد کے بادشاہ ہوئے ھیں -

(۳) کسی ھمنام بادشاہ کے باپ دادا کا یہ نام نہ تھا -

(٤) بادشاہ کا شمالی ھندوستان سے تعلق «ماثرالکرام» کے صریحی بیان کے علاوہ اس سے بھی ظاھر ھے کہ بلگرام کا تعلق سلطنت دھلی ھی سے ھوسکتا ھے دکن، مالوہ یا گجرات سے نہیں -

٭ ٭ ٭ ٭

محمود شاہ تغلق کا دور بڑے انتشار و اختلال کا دور تھا، شروع کے دو تین سال اطمینان سے گذرے ھوں تو ھوں لیکن تیمور کے حملے سے اے کراس کی وفات تک کی ۱۳، ١٤ سال کی مدت نہایت غیر اطمینانی سے بسر ھوئی - تیمور کی واپسی کے بعد سلطنت کے سارے صوبےدار خود مختار ھوگئے اور اپنی من‌مانی حکومت کرنے لگے - ۸۰٤ ھجری میں محمود شاہ، ظفر خاں سے رنجیدہ ھوکر مالوہ چلاگیا مگر ملو اقبال خاں کے التماس پر دوبارہ دھلی آیا اور صرف برائے نام بادشاہ رھا - امور بادشاھی میں ملو اقبال خاں کا اتنا دخل تھا کہ بادشاہ کچھ بھی نہیں کرسکتا تھا - اسی سال مبارک شاہ جونپور میں فوت ھوا، ملو اقبال‌خاں موقع سے فائدہ اٹھاکر جونپوری فوج پر حملہ‌آور ھوا، مگر باوجود اس کے کہ خود محمود شاہ، ملو اقبال خاں کے ھمراہ تھا دھلی کی فوج ناکام رھی - محمود شاہ ملوکے بڑھتے اقبال سے خائف تھا ھی، وہ ابراھیم شاہ سے جو مبارک شاہ کا جانشین ھوا تھا اور جسکی قابلیت کی وجہ سے دھلوی فوج کو شکست ھوئی تھی، خفیہ طور پر شکار کے بہانے سے جاملا - مگر ابراھیم نے بادشاہ کے ساتھ نہایت خراب برتاؤ کیا جس سے محمود کی ساری امیدیں ختم ھوگئیں - مجبوراً سلطان قنوج کی طرف آیا اور وھاں سے ابراھیم شاہ کے مقرر کئے ھوئے حاکم کو نکال کر اس پر متصرف ھوگیا - یہ واقعہ ۸۰۵ ھجری میں رونما ھوا - اس سے صاف ظاھر ھے کہ زیر بحث فرمان کے لکھتے وقت محمود شاہ قنوج ھی میں مقیم تھا - قنوج اور بلگرام آمنے سامنے ھیں اور ان کے درمیان صرف دریائے گنگا حائل ھے -

# علامات قرأت کے بارے میں سرسید کے خیالات

☆ ☆ ☆ ☆

اس مقام پر لفظ قرات سے هماری† مراد قرات مصطلحۂ قرآن مجید نہیں هے ، بلکه اس کے لغوی معنی مراد هیں ؛ یعنی پڑھنے کے نشان ؛ انگریزی میں چند علامتیں مقرر هیں جنکو پنکچوئیشن کہتے هیں. انگریزی عبارت میں وه نشان همیشه لگائے جاتے هیں ؛ ان سے فائده یه هے که عبارت کو فصیح طور پر پڑھنے میں آسانی هوتی هے. ان نشانوں سے معلوم هوتا هے که جمله کہاں ختم هوا ، کہاں سے دوسرا مطلب شروع هوا ، کون سے لفظ ایک دوسرے سے ملے هوئے هیں ، کونسے علاحده هیں ، عبارت پڑھنے میں کس جگه ٹھہرنا چاهئے ، کس جگه ملاکر پڑھنا چاهئے تاکه مطلب ، پڑھنے والے اور سننے والے کی سمجھ میں بخوبی آتا جاوے. اس کے سوا ان نشانوں سے یه بھی معلوم هوتا هے که اس عبارت میں کونسا جمله معترضه هے ، اور کونسا استفهامیه ، کونسا انتباسیه ، اور کونسا ندائیه ، کس مقام پر مصنف نے کوئی بات تعجب‌انگیز لکھی هے ، اور کس مطلب پر مصنف نے پڑھنے والے کی زیاده توجه چاهی هے ، علی‌هذا القیاس.

---

† یه مضمون اگرچه تمامتر سرسید کا لکھا هوا نہیں هے لیکن اس موضوع پر انهوں نے جس بالغ نظری سے اظہار خیال کیا هے اور اس کی اهمیت واضح کی هے ، نیز آج بھی یه جس حد تک هماری توجه کا مستحق هے اس کا تقاضا تھا که اسے منظر عام پر لایا جائے. یه مضمون « اخبار سائنٹفک سوسائٹی » مورخه ۱۶ اکتوبر ۱۸۷۴ع میں چھپا تھا اور جناب مشتاق حسین صاحب (مسلم یونیورسٹی لائبریری علی‌گڑھ) کی تلاش و توجه سے حاصل هوا هے. امید هے ناظرین کی دلچسپی کا موجب هوگا (اداره).

اس میں کچھ شک نہیں که علامات قرات نہایت عمده چیز ھیں ، اور علم ادب کی ترقی کیلئے نہایت مفید ھیں . تمام ملکوں میں جہاں علوم و فنون ، علم ادب و انشاء ، تہذیب و شایستگی کی ترقی ھے ، ان علامات کا استعمال ھوتا ھے ، ھم مسلمانوں نے اپنی تحریروں میں کوئی علامتیں اس قسم کی معین نہیں کیں ؛ صرف قران مجید میں جسکو ھم نہایت عزیز و قابل ادب سمجھتے ھیں ، اور جس کی تلاوت میں ھمکو بڑا اهتمام ھے ، بعض ایسی علامتیں ، جو قرات قرآن مجید سے مخصوص ھیں ، مقرر کی تھیں .

سنسکرت زبان کی تحریر میں بھی کچھ علامتیں اس قسم کی مقرر نه تھیں ؛ لیکن اس زمانه میں جن لوگوں نے اپنی زبان کی ترقی اور درستگی کی فکر کی ھے ، انھوں نے اپنی اپنی تحریروں میں ان علامتوں کا رواج شروع کیا ھے ، بنگالی زبان کی تحریر میں تو یه علامتیں نہایت خوبی سے مروج ھو گئی ھیں ، اور اُوریا اور گجراتی اور ناگری میں بھی مروج ھوتی جاتی ھیں ، مگر اردو زبان کی تحریر میں اس کا بہت کم رواج ھے . کبھی کبھی ھم اپنے تہذیب الاخلاق میں کوئی کوئی علامت اس قسم کی لگا دیتے ھیں ، یا آگرہ اخبار کے ایک صاحب معاون اپنے آرٹکلوں میں نہایت خوبی اور اسلوبی سے ان علامتوں کا استعمال کرتے ھیں .

کچھ کم دو برس کا عرصه ھوا ھوگا که جناب منشی غلام محمد صاحب متوطن بمبئی نے اس پر بہت توجه کی ، اور اردو زبان کی تحریر میں بھی ان علامتوں کا مروج ھونا ضرور سمجھا ، اور اس باب میں ایک رساله موسوم به ' نجوم العلامات ' تحریر فرمایا جو درحقیقت اپنی خوبی اور حسن بیان میں بے نظیر ھے - اس رساله میں جناب موصوف نے ھر قسم کی علامتیں مقرر کی ھیں جو علامات قرات قرآن مجید سے اخذ کی گئی ھیں ، اور اکثر حروف مفرده تہجی باضافه ایک لکیر مثل زیر کے ان علامتوں کیلئے مقرر کئے ھیں ، اور ھر ایک علامت کا بیان نہایت خوبی اور خوش بیانی اور وضاحت سے کیا ھے .

ھمکو جناب ممدوح کی تمام تجویزوں سے دل سے اتفاق ھے ، مگر جو علامتیں انھوں نے مقرر کی ھیں ان سے بوجوھات مفصلهٔ ذیل ھمکو اختلاف ھے :

اول - ھم نہیں پسند کرتے که جو علامتیں مدت سے قرآن مجید کی تحریر میں مخصوص ھوگئی ھیں وہ اور تحریروں میں مروج کی جاویں ، اور آیت اور مطلق جو خاص قرآن مجید کی اصطلاحات ھیں ، اور تحریروں پر بولی جاویں ، گو شرعاً و عقلاً اس میں کچھ قباحت نہو ، الا تعظیما للقرآن المجید ایسا کرنا ھم پسند نہیں کرتے .

دویم - علامتیں جو حروف مفردہ تہجی سے مقرر کی گئی ھیں وہ اردو زبان کی تحریر میں حروف عبارت سے مشتبہ ھوجاتی ھیں اور پڑھنے میں شبہ پڑتا ھے کہ وہ حروف بھی منجملہ حروف عبارت ھے، اسلئے ضرور ھے کہ علامات مذکورہ صرف نقوش ھوں حروف نہوں -

سویم - علامات مذکورہ ایسی ھونی چاھئیں جو پتھر اور ٹیپ دونوں قسم کے چھاپہ میں مستعمل ھوسکیں : پس اگر ہم ایسی علامتیں مقرر کریں جو ٹیپ میں بنی ھوئی مروج نہوں تو بالفعل ھمکو نہایت مشکل پڑےگی، اور کسی طرح ھمکو نہ ان علامتوں کا ھاتھ آنا میسر ھوگا نہ ان کو بنا سکیںگے ؛ اسلئے نہایت مناسب ھے کہ جو علامتیں انگریزی میں مروج ھیں وھی ھم اردو تحریر میں بھی اختیار کریں . ان علامتوں کا ٹیپ ھرقسم کا بنا ھوا دستیاب ھوتا ھے، پتھر کے چھاپہ میں نہایت آسانی سے تحریر میں آسکتی ھیں، اور ان کی شکل ایسی ھے کہ کسی حرف کے ساتھہ مشابہ نہیں ھے، صرف ایک علامت ھے جو حرف واو کے مشابہ ھے، لیکن اسکو الٹ دینے سے وہ التباس بالکل زایل ھوجاتا ھے .

ھمارا ارادہ ھے کہ ھم تہذیب الاخلاق میں ان علامتوں کا رواج دیں . اگر اور لوگ بھی اسکو پسند کریںگے تو امید ھے کہ اردو زبان میں بھی اسکا رواج ھوجاویگا - اب ھم مناسب سمجھتے ھیں کہ جناب منشی غلام محمد صاحب کے رسالہ کی خوشہ چینی سے ان علامتوں کا اس مقام پر کچھہ بیان کریں .

مفصلہ ذیل علامتیں ھیں جو اردو زبان کی تحریر میں مستعمل ھو سکتی ھیں :

( ، ) کاما یعنی علامت سکتہ . انگریزی میں اسکی یہ شکل ھے ( , ). مگر یہ حرف واو کے مشابہ تھا اسلئے اسکو اولٹ دیا تاکہ حرف مفرد تہجی سے مشابہت نرھے .

( ؛ ) سمیکولن یعنی علامت سکون . انگریزی میں اسکی صورت یوں ( ; ) ھے . اسکو بھی اولٹ دیا ھے .

( : ) کولن یعنی علامت وقفہ .

جہاں علامت سکتہ ھو اس لفظ پر پڑھنے میں ذرا ٹھرنا چاھئے، اور جہاں علامت سکون ھو وھاں ذرا اس سے زیادہ، اور جہاں علامت وقفہ ھو وھاں ذرا اس سے بھی زیادہ .

( . ) فلسٹاپ یعنی علامت وقفۂ کامل . یہ علامت اس بات کی ہے کہ یہاں فقرہ پورا ہو گیا .

( ؟ ) نوٹ آف انٹروگیشن یعنی علامت استفہام یا علامت سوال .

( ! ) نوٹ آف اکسلامیشن یعنی علامت تعجب و حیرت و فرحت. اگر یہی نشان برابر دو ( !! )کر دئے جاویں یا تین ( !!! ) کر دیے جاویں تو زیادہ تعجب و حیرت یا مسرت پر دلالت کرتے ہیں .

( - ) ہائی‌فن یعنی علامت ترکیب .

(—) ڈیش یعنی خط یا لکیر .

( ) پرنتھسز یعنی علامت جملہ معترضہ .

(،، “) کوٹیشن یعنی علامت اقتباس . انگریزی تحریر میں یہ علامت اس طرح پر لکھی جاتی ہے (،، ،،) مگر ہم نے دونوں کو اولٹا رہنے دیا ہے .

لفظوں کے اوپر لکیر کر دینا ، یہ قدیم علامت نقل یا اقتباس کی؛ جیسے کہ شرح میں متن کی عبارت پر لکیر کردی جاتی ہے .

(___) انڈرلین یعنی علامت توجہ. جن لفظوں کے نیچے لکیر کردی جاتی ہے وہ اس بات کا نشان ہے کہ پڑھنےوالا اس پر زیادہ توجہ کرے .

( ٭ ) اسٹار یعنی نجم . کسی جملہ یا عبارت منقولہ کے بیچ میں دو یا تین نجم لگا دینا اس بات کا نشان ہے کہ اس مقام پر سے کچھہ لفظ یا عبارت جو مطلب سے متعلق نہ تھا ، یا اسکی نقل ضروری نہ تھی ، چھوڑ دی گئی ہے ، اور ایک نجم علامت حاشیہ کی ہے .

( * † ‡ ॥ ) ان میں سے ہر ایک حاشیہ کی علامت ہے .

اس علامت سے جملہ کے ایسے حصے علحدہ علحدہ معلوم ہوتے ہیں جو مطلب میں تو ملے ہوئے ہیں مگر پڑھنے میں ان مقاموں پر ذرا سکتہ کر کر پڑھنا چاہیے .

(۱) جب کسی مفرد جملہ میں مبتدا اور خبر مرکب ہوں تو ان کے بیچ میں علامت سکتہ لگانی چاہیے .

مثال - کسی چیز کی طرف مستقل اور پوری توجہ، اعلیٰ طبعیت کی نشانی ہے

(۲) جملہ مرکبہ کے اجزاء مفردہ بذریعہ علامت سکتہ علحدہ کرنے چاہئیں تاکہ پڑھنے میں الگ الگ پڑھے جاویں .

مثال - جب اچھائی نہیں رہتی، تو لوگوں کی توجہ بھی نہیں رہتی .
بہادروں نے، جب دشمنوں کا حال سنا، تو ان پر نہایت دلیری سے حملہ کیا .

مگر جب جملہ کے اجزاء ایسے ہوں کہ خود انہیں سے ان میں ترکیب پائی جاتی ہو، تو وہاں علامت سکتہ کا لگانا کچھہ ضرور نہیں ہے .

مثال - خود ہمارا دل ہم کو بتاتا ہے کہ اصلی نیکی کیا ہے .

(۳) معطوف و معطوف‌علیہ میں جب حرف موجود ہو تو وہاں بھی علامت سکتہ لگانی ضرور نہیں .

مثال - زمیں اور چاند دونوں سیارے ہیں .
عقلمند آدمی وقت کی قدر کرتا ہے اور اس کو ضایع نہیں کرتا .
کامیابی اکثر ہوشیاری اور ہمت سے کام کرنے پر منحصر ہوتی ہے .

مگر جب معطوف و معطوف‌علیہ میں حرف عطف موجود نہ ہو تو وہاں علامت لگانی ضرور ہے .

مثال - عقل، ہوش، علم، ہنر سب وقت پر کام آتے ہیں .
وہ تو سیدھا، سادھا، ایماندار آدمی ہے .

مستثنی اور مستثنی‌منہ کے درمیان میں بھی علامت سکتہ کا لگانا ضرور ہے .

مثال - وہ شخص ایماندار ہے، مگر سست .
بہت بڑا عالم ہے، مگر بے عمل .
پرھیزگار ہے، مگر ظاہری باتوں میں .

جب متعدد صفتیں کسی اسم کی، بغیر حرف عطف کے بیان کی جاویں کہ ایک صفت دوسری صفت کی تشریح کرتی ہو، تو ان میں علامت سکتہ لگانی نہیں چاہئے .

مثال - بھورا سیاہی مایل کپڑا .
ہلکا زردی مایل سبز رنگ .

اگر حرف عطف موجود ہو، مگر جملہ کے اجزاء لنبے لنبے ہوں تو بھی ان میں علامت سکتہ لگانی چاہئے .

مثال—بےاعتدالی ہمارے جسم کی قوت کو ضایع کرتی ہے، اور ہمارے دل کی جرات کو .

(٤) جبکہ تین یا تین سے زیادہ الفاظ ایک ھی جز و کلام میں ھوں ، اور اس میں حرف عطف ھو خواہ نہو ان لفظوں کے اخیر میں بھی، سوائے اس لفظ کے جو سب سے اخیر ھو ؛ علامت سکتہ لگانی چاھئے، لیکن اگر وہ اخیر کا لفظ اسم ھو تو اس کے بعد بھی علامت سکتہ ھونی چاھئے .

مثال—نظم ، موسیقی ، مصوری ، عمدہ ھنر ھیں .

خوررم ایک دلیر ، دانا ، اور دور اندیش شہزادہ تھا .

جبکہ جملہ میں دو دو لفظ ساتھہ ساتھہ ھوں ، تو ھر دو کے بعد علامت سکتہ ھونی چاھئے .

مثال—بے بندوبستی اور بد انتظامی ، مفلسی اور محتاجی ، تکلیف اور مصیبت ، ویرانی و بربادی ، آپس کی نا اتفاقیوں کا نتیجہ ھے .

(٥) جملہ ندائیہ کے بعد بھی علامت سکتہ ھونی چاھئے .

مثال—میرے پیارے ، میری بات سن .

او جانے والے ، ادھر ھوتا جا .

جاگنے والوں ، جاگتے رھو .

(٦) جملہ بیانیہ فقرہ مفرد کے شروع میں ھو ، خواہ بیچ میں ، خواہ اخیر میں ، اس کے ساتھہ بھی علامت سکتہ ھونی چاھئے .

مثال—ان کی نیکی ، احسانمندی سے ، مجھے یاد ھے .

ان کی نیکی مجھے یاد ھے ، نہایت احسانمندی سے .

احسانمندی سے ، ان کی نیکی مجھے یاد ھے .

(٧) جب کسی جملہ میں دو اسم آویں ، اور پچھلا اسم معہ اپنے متعلقات کے ، اسی شخص یا چیز پر دلالت کرے جس پر پہلا اسم دلالت کرتا ھے تو ، ان کے درمیان میں بھی علامت سکتہ لگانی چاھئے .

مثال—احمد ، خیر خواہ معاندان .

مگر جب کئی لفظ مل کر ایک مرکب اسم بنے ، تو ان لفظوں کے درمیان میں علامت سکتہ نہونی چاھئے .

مثال—شاھجہاں آباد ، اکبرآباد ، الہ‌آباد ، چتورگڈہ ، مشکل کشا ، نبی‌آخرالزمان ، مشکل کشاعلی .

(۸) اگر اسماء موصواہ کے بعد بھی جملہ بیانیہ ہو، تو اسکے پہلے علامت سکتہ لگانی چاہیے .

مثال—وہ، جو خم ہوکر پھر سیدھی ہوجاوے، اصیل تلوار ہے .

مگر جبکہ اسماء موصولہ اسم کے ساتھہ ملے ہوئے ہوں، تو اس وقت ان کے پہلے علامت سکتہ کا لگانا ضرور نہیں .

مثال—جو تلوار خم ہوکر سیدھی ہوجاوے، اصیل ہے .

(۹) جب کسی جملہ کی ترکیب اوانٹ دی جاوے تو اس کے بیچ میں علامت سکتہ لگانی چاهئے .

مثال—خدا کے نزدیک کوئی چیز مشکل نہیں ہے .

اس مثال میں علامت سکتہ کی ضرورت نہیں ہے، مگر جب اس کی ترکیب اولٹ دو علامت سکتہ کی ضرورت ہوگی .

مثلا—کوئی چیز مشکل نہیں ہے، خدا کے نزدیک .

(۱۰) جب کوئی فعل محذوف ہو، تو وہاں علامت سکتہ لگانی چاهئے .

مثال—پڑھنے سے آدمی پورا انسان ہوتا ہے، اور اچھی گفتگو سے، لایق، اور لکھنے سے، قابل .

(۱۱) کاف بیانیہ یا تردیدیہ کے پہلے علامت سکتہ لگانی چاهئے .

مثال—ذوالفقار خاں آویں گے، کہ نہیں .

نیک ہو، تاکہ خوش رہو .

علامت سکون :

یہ علامت فقرہ کے ایسے اجزا علاحدہ کرنے کو لگائی جاتی ہے جو، بہ نسبت ان اجزا کے جن میں علامت سکتہ لگاتے ہیں، آپس میں کم مناسبت رکھتے ہیں .

(۱) جبکہ پہلا حصہ فقرہ کا پورا کلام ہو، مگر اس کے بعد کا حصہ ایسا ہو کہ اس سے کوئی نتیجہ پایا جاوے، یا پہلے حصہ کا مطلب بتاوے، تو ان میں علامت سکون لگانی چاهئے .

مثال—ایمانداری سے اپنا کام کرو، کیونکہ اس سے تمہاری عاقبت سنوریگی .

(۲) جب کئی چھوٹے جملے ایک دوسرے کے بعد آویں، اور باہم ان کے کچھہ ضروری مناسبت نہو، تو ان میں بھی علامت سکون لگانی چاهئے .

مثال—ہر چیز پرانی ہوتی ہے ؛ وقت گذر جاتا ہے ؛ ہر چیز فنا ہونے والی ہے .

(۳) جب کسی فقرہ میں کچھہ تفصیل ہو، تو اس کے اجزا علامت سکون سے الگ کرنے چاہیئیں .

مثال—حکیموں کا قول ہے کہ نیچر کے بے انتہا کام ہیں ؛ اس کا خزانہ معمور ہے ؛ علم ہمیشہ ترقی پر ہے ؛ آیندہ نسل کے لوگ ایسی باتیں دریافت کریں گے ، جو ہمارے وہم و گمان میں بھی نہیں .

علامت وقفہ :

اس علامت سے فقرہ کو دو یا زیادہ حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے - جو حصے علامت سکون سے علاحدہ کئے جاتے ہیں ، بہ نسبت ان کے ان حصوں میں جو علامت وقفہ سے علاحدہ ہوتے ہیں ، اور بھی کم مناسبت ہوتی ہے ، مگر ایسی بھی نہیں ہوتی کہ ان پر مطلب ختم ہوگیا ہو .

(۱)—جب کوئی جزو فقرہ کا اپنی ترکیب اور معنی بتانے میں پورا ہو ، مگر اس کے بعد کا جملہ بیانیہ ہو ، تو ایسی جگہ علامت وقفہ لگانی چاہئے .

مثال—غور کرنے کی عادت ڈالو : کہ اس سے زیادہ عمدہ کوئی تعلیم نہیں .

(۲) جبکہ ایک فقرہ کے کئی جملے علامت سکون سے علاحدہ کئے جاویں ، اور ان کا نتیجہ اخیر فقرہ یا فقروں پر منحصر ہو ، تو اخیر فقرہ سے پہلے علامت وقفہ لگانی چاہئے .

مثال—نیکی سے خدا خوش ہوتا ہے ؛ برے کاموں سے خدا ناراض ہوتا ہے ؛ نیکوں کو عاقبت میں جزا دیگا ؛ بدکاروں کو قیامت کے دن سزا دیگا : یہ ایسے خیالات ہیں کہ دنیا کو خوف و رجا میں رکھتے ہیں ، نیکی پر رغبت دلاتے ہیں ، گناہوں سے باز رکھتے ہیں

علامت وقفہ کامل :

(۱) جب کوئی مفرد جملہ چھوٹا ہو ، تو اس کے اخیر میں علامت وقفہ کامل لگانی چاہئے .

مثال—زندگی کی کوئی حالت تکلیف سے خالی نہیں .

(۲) جب کوئی فقرہ ترتیب معانی میں پورا ہوجاوے ، تو وہاں بھی علامت وقفہ کامل لگانی چاہئے -

مثال—نا امیدی سے ، اور آزمایش میں پڑنے سے ھمارے دلوں کا جوش کم ھو جاتا ھے .

(۳) جب کسی لفظ کو اختصار کر کر لکھیں ، تو اس کے بعد بھی علامت وقفه کامل لگانی چاھئے .

مثال—الخ . جو اختصار ھے الی آخره کا ، ھف . جو اختصار ھے ھذا خلف کا . بی . اے . جو اختصار ھے بیچرل (کذا) آف آرٹ کا . ایم . اے . جو اختصار ھے ماسٹر آف آرٹ کا . سی . ایس . آئی . جو اختصار ھے کمپینین آف دی آرڈر آف دی اسٹار آف انڈیا کا .

علامت استفهام یا سوال :

یه علامت ایسے فقره کے اخیر میں لگائی جاتی ھے جس میں کوئی بات پوچھی گئی ھو .

مثال—تم اپنے کام سے کیوں غفلت کرتے ھو ؟

آپ کا مزاج کس طرح ھے ؟

کیا ھم نے تم سے نہیں کہا تھا ؟

علامت تعجب :

جبکه فقره میں کوئی ایسا کلمه جس سے دفعتاً جوش ، یا مسرت ، یا خوف ، یا تعجب وغیره پیدا ھوتا ھو ، تو اس کے اخیر میں یه علامت لگائی جاتی ھے .

مثال—او ازلی و ابدی خدا !

او خوش کرنے والے اور خوف دلانے والے خیال !

میں نے شیخ کلو سے پوچھا که تم کون ھو ، اس نے کہا که گیدڑ !!

علامت ترکیب :

جب دو لفظ مرکب کئے جاویں تو ان کے درمیان میں یه علامت لگا دیتے ھیں ، تاکه کوئی ان کو جدا جدا نه سمجھے .

مثال—کتب - خانه ، شراب - خانه ، فیل - خانه ، منشی - خانه .

خط یا لکیر :

کبھی تو اس خط سے یه مقصود ھوتا ھے که ایک لفظ سے دوسرے لفظ میں فرق ھوجاوے ، اور کچھه مطلب نہیں ؛ مگر در اصل اس کا استعمال ایسی جگه ھوتا ھے جہاں دفعتاً فقره ٹوٹ جاتا ھے ، یا دفعتاً خیال پھر جاتا ھے .

مثال—خدا نے کہا . کیا؟ اے زمین نگل جا اپنا پانی؛ اور اے آسمان تھم جا برسنے سے .

کبھی اس علامت کا بطور کنایہ ، کسی محذوف لفظ کے استعمال ھوتا ھے .

مثال—وہ تو— سے بھی بدتر ھے؛ یعنی وہ تو شیطان سے بھی بدتر ھے .

میں جاتا تھا—مجھہ سے ملا .

اس مقام پر کسی ایسے شخص سے کنایہ ھے ، کہ جسکو پڑھنے والا جانتا ھے ، یا لکھنے والے کو اس کا نام ظاھر کرنا مقصود نہیں ھے .

علامت جملہ معترضہ :

جب کسی فقرہ میں کوئی جملہ معترضہ آجاوے ، تو اس جملہ معترضہ کے شروع و اخیر میں یہ علامت لگانی چاھئے، جس سے معلوم ھو کہ وہ ایک علحدہ جملہ ھے جو مطلب کے بیچ میں آگیا ھے .

مثال ۔ اس بات کو بخوبی جان لو ( اور تم‌کو اتنا ھی جاننا کافی ھے ) کہ انسان کے لیے صرف نیکی ھی اصلی خوشی ھے .

علامت اقتباس یا نقل :

جبکہ تحریر میں کسی دوسرے کا قول آجاوے، یا کسی دوسرے مصنف کی بعینہ عبارت اپنی تحریر میں ملادی جاوے ، تو اس کے اول اور آخر میں یہ علامت لگادینی چاھئے .

مثال ۔ باغ کی تعریف اس ایے بہتر نہیں ھو سکتی » تو گوئی خوردہ مینا برخاکش ریختہ و عقد ثریا برتاکش آویختہ » .

جب تک آدمی خود اپنا کام نہ کرے ، بخوبی کام نہیں ھوتا، مشہور قول ھے کہ » آپ کام مہا کام » .

رسول خدا صلعم نے فرمایا ھے کہ عمل نیت پر منحصر ھے» .

حدیث کے یہ لفظ ھیں » انماالاعمال بالنیات » .

علامت توجہ :

جس لفظ یا عبارت کے نیچے لکیر کی جاتی ھے اس کا یہ مطلب ھے کہ اس پر زیادہ توجہ درکار ھے .

مثال ۔ ذوالفقار خاں کشتی پر جاتے تھے ، کتاب ھاتھ میں تھی ، نادانی سے گر پڑی، اور ڈوب گئی ۔

علامت نجم :

اس بات کی نشانی ہے کہ نقل کرنے میں بیچ میں سے غیر ضروری عبارت چھوڑ دی گئی ہے ۔

مثال ۔ «شبی تامل ایام گذشته میکردم، و برعمر تلف کرده تاسف میخوردم، و سنگ‌لاخه دل را به الماس آب دیده می سفتم * * * تا یکے از دوستان که در کجاوهٔ‌غم انیس من بود، و در حجره هم‌جلیس، به رسم قدیم از در درآمد»

علامت حاشیه :

شخصی نزد فقیهی آمد و پر سید، که آں کدام زن * مجوسی † بود، که دخترش‡ را گرگان خورده بودند || ؟ فقیہہ جواب داد، که بابا تو تمامتر غلط گفتی، من کدام غلط ترا صحیح کنم از پیش من برو .

راقم
سید احمد

* آن زن نبود بلکه مرد بود .
† مجوسی نبود بلکه حضرت یعقوب نبی بنی اسرائیل بودند .
‡ دختر نبود بلکه پسر بود .
|| گرگان نخورده بودند بلکه برادرانش غلط گفته بودند

# سرسید کے تین غیر مطبوعہ خط

از

پروفیسر هارون خاں صاحب شیروانی ، حیدرآباد دکن

سرسید کے یه تین خط نواب مقصود جنگ حکیم مقصود علی خاں صاحب ، سابق ناظم طبابت ریاست حیدرآباد و طبیب خاص اعلیٰ حضرت حضور نظام ، سے حاصل کئے گئے هیں - تینوں محمد سعید خاں مرحوم کے نام هیں - محمد سعید خاں سے سرسید کی ملاقات اس زمانے کی تھی جب وہ بجنور میں صدر امین تھے ، اور جب انهیں کالج کی تعمیر کا خیال پیدا هوا اور اس کے لئے سنگ بسته عمارتیں بنانی شروع کیں تو اپنے دوست کو مرادآباد سے بلاکر ناظر عمارات مقرر کیا - آج قدیم کالج کی جو عالیشان اور دیرپا عمارتیں ، اسٹریچی هال ، سرسید کورٹ کا مشرقی اور شمالی حصه ، وکٹوریا گیٹ ، فیض گیٹ ، ظهور گیٹ ، ظهور وارڈ ، یونین کا قدیم حصه (جسے کسی زمانے میں سڈنس یونین کلب کہتے تھے) نظر آتی هیں - یه سب عمارتیں محمد سعید خاں کی نگرانی هی میں بنی تھیں - سرسید مدرسة العلوم کو علم کا گویا قلعه تصور کرتے تھے ، اور اسی مناسبت سے محمد سعید خاں کو « گڑھ کپتان » کے نام سے پکارتے تھے - گڑھ کپتان کی صاحبزادی حکیم مولوی منصور علی خاں مرحوم کو منسوب تھیں جو کالج کے اولین ناظم دینیات ، مولوی محمد اکبر مرحوم کے مددگار تھے ، اور جو بعد میں چل کر حیدرآباد کے مدرسهٔ طبیه کے صدر مدرس مقرر هوئے - نواب مقصود جنگ بہادر حکیم منصور علی خاں مرحوم کے فرزند اکبر هیں ؛ انکی عمر اب اسی سال سے متجاوز هے ، اور وہ مدت سے فریش هیں -

ان خطوں کی املا کی بعض خصوصیتوں کا اظہار ضروری ھے ۔ یاء مجہول کی جگہ اکثر منقوط یاء معروف کا استعمال کیا گیا ھے، اور بعض جگہ یاء معروف اور یاء مجہول بلا امتیاز تلفظ استعمال کی گئی ھیں ۔ نیز تینوں خطوں میں کسی جگہ دوچشمی « ھ » نظر نہیں آتی ۔ نون غنہ میں بھی نقطہ لگادیا گیا ھے، اور کسی جگہ اوقات قرأت یا جائزے کا پتہ نہیں ۔ چونکہ یہ اس زمانے کا سواد تحریر تھا اس لئے خطوں کی نقل کرنے میں زمانۂ حال کی املا کے مطابق تصحیح† کی کوشش نہیں کی گئی ۔

پہلا خط

۱۲ مئی ۱۸۶۲ع کو سرسید کا تبادلہ مرادآباد سے غازی پور ھوگیا ۔ غازی پور پہنچنے اور صدر الصدور کے عہدے کا جائزہ لینے کے چند روز بعد یہ خط لکھا گیا ھے ۔

خانصاحب شفیق دلی سلامت تمہارا خط پہونچا درحقیقت تم مجکو یاد کرتے ھوگے ... میں ضرور آتا اگر تم اوگی تو تمسی ملکر نہایت خوش ھونگا تمنی بہت اچھا کیا کہ جو نپتہ ہودی کے (کذا) روزکی (رڑکی) بہیجدی چھاپہ خانہ جاری ہوگیا ہی، مگر کیس نہین ہین اسی سبب سے بڑا ہرج ہوتا ہی جس قدر کیس طیار تہی اونسی کام نہین چلتا تم مولوی جعفر علی صاحب وکیل سی ملو اور دریافت کرو کہ اکر بگہی کی قیمت وصول ہوی ہو تو جلد میری پاس بہیجدین کیونکہ مجہی اندنون روپیہ کی بہت ضرورت ہی حامد و محمود و محمد احمد کیطرف سی سلام پونہچی مین یہان بہت خوش ہون خواجہ بخش اور کریم‌اللہ نجاران سے میرا سلام کہو اور پوچہو کہ اگر دو مہینہ کی لئی وہ یہان اوین تو مین اونکو بلالون کہ چھاپہ خانہ کے کیس وغیرہ طیار کرجاوین یہان کاریگر نہین ملتی والسلام سید احمد

یکم جون سنہ ۱۸۶۲ع غازیپور ۔

دوسرا خط

سرسید غازی پور صرف دو سال رھے ۔ انھوں نے ساینٹیفک سوسائٹی کی بنیاد غازی پور ہی میں ڈال دی تھی، لیکن جب ۱۸۶۴ع میں انکا علی‌گڑھ تبادلہ ہوا تو اپنے

† صرف یاء معروف (جو مجہول کے لئے آئی ہے) کے نیچے نقطے نہیں لگائے جاسکے ہیں ۔

ساتھ سوسائٹی کا دفتر بھی لیتے آئے ۔ اسی انجمن سے علی گڑھ تحریک کا وہ پودا نمودار ہوا جو بعد میں چل کر پہلے اسکول، پھر کالج اور آخرکار یونیورسٹی کی شکل میں جلوہ گر ہوا ۔ «اخبار ساینٹیفک سوسائٹی» جس کا انگریزی نام The Aligarh Institute Gazettee تھا، محمد سعید خاں کے موسومہ خط کے بموجب ۳۰ مارچ ۱۸۶۶ع کو نکلنا شروع ہوا ۔ حسن اتفاق سے راقم الحروف کے پاس ۱۸۶۶ اور ۱۸۶۷ کی جادیں مکمل حالت میں موجود ھیں ۔ ہر برچے کے سرورق پر نہایت جلی حروف میں اس کا موٹو چھپا ہے۔

"Liberty of the Press is a prominent duty of the govt.
and a natural right of the subjects".

«آزادی چھاپہ کی ہی ایک بڑا فرض گورنمنٹ کا اور
ایک اصلی اور جبلی حق رعیت کا»

ایک دلچسپ بات یہ ہے کہ اخبار کے پہلے نمبر کا پہلا مضمون پارلیمنٹ پر ہے ۔

خانصاحب مشفق مہربان کرمفرمائے مخلصان مظہر عنایت محمد سعید خانصاحب سلامت

بعد اشتیاق ملاقات بہجت آیات واضح رائے شریف ہووے عنایت نامہ مع ایک پارسل پہلوہ کے وصول شادمانے لایا مین نہایت ممنون ہوا مین بخیریت ہوں اور برخورداران محمد حامد اور محمود بہے بخیروعافیت ہین اطمینان رکھنا آپکے خیروعافیت اور برخوردار محمد حسین خان اطال اللہ عمرہ کے نوشتخوانہ کا حال دریافت ہونی سے بہت مسرت ہوئی برخوردار مذکور کو بہت بہت دعا کہدیجئے اور ہمیشہ اپنی خیریت سے اطلاع دیتے رہو کہ باعث طمانیت ہے مکرر واضح ہو کہ سوسیتی سے ایک اخبار ہفتہوار مسمی اخبار سینٹیفک سوسیتی علے گڈہ جاری ہوتا ہے پہلا پرچہ اوسکا ۳۰ مارچ ۱۸۶۶ع کو جاری ہوگا چنانچہ آپکے پاس بہی پہلا پرچہ اوسکا بہیجا جاویگا قیمت اخبار کی ۱۵ روپیہ† ہوگی اوس پرچہ کو آپ لوگوں کو دکہلائے اور جو صاحب آمادہ خریداری ہون اونکو آمادہ کرکے اطلاع دینا ۔ باقی خیریت ہے والسلام خاکسار سیداحمد

از علے گڈہ ۲۲ مارچ ۱۸۶۶ع

---

† اصل متن میں روپیوں کی تعداد عربی رقم میں ہے ۔

## تیسرا خط

سرسید انگلستان کے ارادے سے ١ اپریل ١٨٦٩ع کو بنارس سے چلے اور ١٠ اپریل کو بمبئی پہنچے - راستے مین جبل‌پور سے ناگ‌پور تک بیل‌گاڑی مین سفر کرنا پڑا اس لئے کہ ان مقامات کے درمیان ریل نہ تھی - لندن ٤ مئی ١٨٦٩ع کو پہنچے اور وھاں ٤ ستمبر ١٨٧٠ع تک قیام کیا - ٢ اکتوبر ١٨٧٠ع کو وارد بمبئی ہوئے - یہ تیسرا خط سرسید نے اپنے دوست کو علی‌گڑھ پہنچتے ہی لکھا ہے -

شفیق عنایت فرمائے حال بندہ سلامت بعد سلام مسنون واضح ہو کہ آخر اکتوبر مین بتقریب دربار جناب لیفٹیننٹ گورنر بہادر دو تین روز کے لئی مین مرادآباد آونگا اور تمسی انشاءاللہ تعالے ملاقات ہوگی - والسلام

خاکسار سیداحمد

١١ اکتوبر ١٨٧٠ع

# نہج البلاغۃ

از

جناب خلیق احمد صاحب نظامی، علی گڑھ

« نہج البلاغۃ » حضرت علی کرم اللہ تعالی وجہ کے خطبات، توقیعات اور کلمات کا مجموعہ ہے جو الشریف الرضی ابو الحسن محمد بن الطاہر ابی احمد الحسین بن موسیٰ (۳۵۹ - ۴۰۶ ھ مطابق ۹۶۹ - ۱۰۱۵ع) نے ترتیب دیا ہے. مسلم یونیورسٹی کے کتب خانہ کا یہ نسخہ دنیا کے قدیم ترین نسخوں میں ہے اور مرتب کی وفات کے ۱۳۲ سال بعد یعنی سنہ ۵۳۸ھ مطابق ۱۱۴۳ع میں نقل کیا گیا ہے.

حضرت علی کرم اللہ تعالی وجہ کو، جن کے فرمودات پر یہ کتاب مشتمل ہے، زبان نبوت سے « انا مدینۃ العلم و علی بابہا» کی سند ملی تھی. فہم قران اور استنباط مسائل میں جماعت صحابہ میں اُن کو امامت و اجتہاد کا درجہ حاصل تھا. یہی وجہ ہے کہ « نہج البلاغۃ » میں فصاحت و بلاغت، معانی و بیان، فلسفہ و کلام اور حقائق و معارف کا ایک سمندر موجیں مارتا ہوا نظر آتا ہے. گزشتہ ۹۰۰ سال میں ادبی اور مذہبی دونوں حیثیتوں سے اس کتاب کو علوم اسلامی میں ایک خاص مرتبہ حاصل رہا ہے. ابن یوسف شیرازی نے لکھا ہے:

« علماء امامیہ رضوان اللہ علیہم اجمعین آنرا تالی قرآن میدانند و اخ القران می نا مند »

(فہرست کتابخانہ مدرسہ عالی سپہسالار جلد دوم ص ۱۱۳)

اس کتاب کے جامع شریف رضی اپنے عہد کے ممتاز علماء میں تھے. خلیفہ قادر باللہ اُن سے بڑی عقیدت رکھتا تھا. اُن کی تالیفات میں « نہج البلاغۃ» کے علاوہ مندرجۂ ذیل

کتب خاص طور پر قابل ذکر ہیں :

١ ـــ خصائص الائمه

٢ ـــ مجازات الآثار النبویه

٣ ـــ تخلیص البیان عن مجازات القرآن

٤ ـــ حقائق التأویل فی متشابه التنزیل

٥ ـــ سیرة والده الطاهر

٦ ـــ رسائل رضی

٧ ـــ مادرا بنیه و بین ابی اسحق الصابی

٨ ـــ کتاب الزیادات فی شعر ابی تمام

٩ ـــ مختار شعر ابی اسحق الصابی

١٠ ـــ منتخب شعر ابن الحجاج بنام «الحسن من شعر الحسین»

١١ ـــ اخبار قضات بغداد

١٢ ـــ تعلیق خلاف الفقهاء

١٣ ـــ حاشیه برایضاح ابوعلی فارسی

١٤ ـــ معانی القرآن

ان کے اشعار کا مجموعه چار جلدوں میں ابوالحکیم خبری نے ترتیب دیا تها .

«نهج البلاغة» کے متعلق بعض محققین کا خیال هے که اس کے سب خطبات کا حضرت علی کرم الله تعالی وجه کی طرف انتساب صحیح نہیں هے . ابن خلکان نے لکها هے :

قد اختلف الناس فی کتاب نهج البلاغة المجموع من کلام الامام علی بن ابی طالب رضی الله عنه هل هو جمعه أم جمع اخوه الرضی ـ و قد قیل : انه لیس من کلام علی ـ و انما الذی جمعه و نسبه الیه هوالذی وضعه ـ و الله اعلم

(وفیات الاعیان جلد ١ ص ٤٧٨)

لوگوں کو کتاب نهج البلاغه کے بارے میں جو مجموعه هے امام علی بن ابی طالب رضی الله عنه کے کلام کا، اختلاف هے که اسے مرتضیٰ نے جمع کیا هے یا ان کے بهائی رضی نے ـ

اور یه بهی کہا گیا هے که یه علی کا کلام نہیں ـ جس نے اسے جمع کیا اور ان کی طرف منسوب کیا هے، اسی نے یه بنایا هے ـ والله اعلم

ابن خلکان کے اس اعتراض کی اهمیت اُس وقت اور بڑھه جاتی هے جب یه حقیقت بھی پیش نظر رهے که نهج البلاغة کے نسخوں میں اصولی اختلافات بہت کثرت سے هیں . آقاے منزوی نے کتابخانه دانشگاه تهران کی فهرست (ج ۲ ص ۳۱۲ تا ۳۲۲) میں بعض اختلافات کی نشاندهی کی هے .

مولانا امتیاز علی خاں صاحب عرشی نے ایک مقاله میں ابن خلکان اور دیگر علماء کے تعقبات کا نہایت عالمانه جواب دیا هے اور « نهج‌البلاغة » کے متعلق بہت سی غلط فهمیوں کا ازاله کر دیا هے . ( یه مقاله « نهج البلاغة » کے اردو ترجمه شائع کرده شیخ غلام علی اینڈ سنز تاجران کتب لاهور ، میں شامل هے ) .

« نهج البلاغة » کے قلمی نسخے یورپ اور مشرق وسطی کے کتب خانوں میں ملتے هیں . ان نسخوں میں دانشگاه تهران کے کتبخانے کا نسخه خاص طور پر قابل ذکر هے . اس کی کتابت تو سنه ۹۹۴ھ میں هوئی تھی ایکن کاتب کے سامنے مقابله اور تصحیح کے لئے جو نسخے تھے اُن میں ایک نسخه ۴۰۰ ھ (یعنی شریف رضی کے وصال کے ٦ سال بعد کا) دوسرا ۵۵۸ھ کا اور تیسرا نسخه ابن ابی الحدید کا شامل تھا .

(ملاحظه هو فهرست کتابخانه دانشگاه ج ۲ ص ۳۲۲ . ۳۲۳)

اس کے بعض نسخ کے متعلق برکلمان نے بھی معلومات فراهم کی هے ( ملاحظه هو ( G. I. p. 405; S. 1, 132, 705 ) . ان نسخوں کے مقابله میں مسلم یونیورسٹی کا نسخه سب سے زیاده قدیم هے .

تقریباً هر دور میں مشاهیر علماء نے «نهج‌البلاغة» کی شرحیں تیار کی هیں . ابن یوسف شیرازی نے ٦٦ شرحوں کا ذکر کیا هے . ان شرحوں میں ابن ابی الحدید (۵۸٦ - ٦۵۵ھ مطابق ۱۱۹۰ - ۱۲۵۷ع) کی شرح کو خاص اهمیت حاصل هے (ملاحظه هو- پرنسٹن یونیورسٹی کی فهرست مخطوطات ·

Descriptive Catalog of the Garrett Collection of Arabic Manuscripts, No 239

نیز British Muslim Catalogue Supp. No. 527 ) . هندوستان میں یه کتاب تیرویں صدی هی میں مقبول هو گئی تھی- خواجه معین‌الدین چشتی اجمیری رح کے خلیفه شیخ حمیدالدین ناگوری رح خاص طور پر اس کے مداح تھے ( ملاحظه هو سرور الصدور، قلمی نسخه ) .

« نهج‌البلاغة » کے متعدد ایڈیشن مصر ، تبریز ، بیروت ، تهران وغیره سے شائع هوچکے هیں. مصر کے مشهور عالم مفتی محمد عبده نے اس کی شرح عربی زبان میں لکھی هے .

تہران ایڈیشن میں فارسی ترجمه کا اضافه علامه علی نقی فیض‌الاسلام مجتهدالعصر ایران نے کیا ھے. اردو میں بھی اس کے کئی ترجمے شائع ھو چکے ھیں. یه ترجمے سید ظفر مهدی صاحب، سید محمد صادق صاحب، حکیم ذاکر حسین صاحب وغیرہ نے کئے ھیں. ان سب ترجموں اور حاشیوں کو سامنے رکھکر شیخ غلام‌علی اینڈ سنز نے ایک ترجمه حال ھی میں لاھور سے شائع کیا ھے۔

مسلم یونیورسٹی کا یه نسخه دو جلدوں پر مشتمل ھے۔ پہلی جلد میں صرف خطبات ھیں، دوسری میں خطبات کے علاوہ توقیعات وغیرہ بھی شامل ھیں۔ دوسری جلد کے خاتمه پر کاتب نے لکھا ھے:

> وفرغ من تحریره الفقیر الی رحمة الله تعالی العبد المذنب علی
> بن ابی القاسم بن علی الحاج فی المنتصف من شعبان عظم الله برکته
> من شهور سنه ثمان و ثلثین و خمس مائة من السنة محترمه التی
> حج فیه الکاتب . . .

علی بن ابی القاسم نے اس نسخه کا مقابله ایک فاضل، افضل الدین الحسن کے نسخے سے کیا تھا۔ نسخه میں افضل الدین الحسن کے لئے «طول‌الله عمره» لکھا ھے جس سے معلوم ھوتا ھے که کتابت کے وقت وہ زندہ تھے۔

مسلم یونیورسٹی کے اس نسخے پر متعدد علماء کی مہریں اور دستخط ثبت ھیں۔ سب سے پہلا اندراج سنه ١٠٢٤ھ کا ھے اور سب سے آخری ١٣٤٤ھ کا۔ یه آخری اندراج مولانا عبدالعزیز المیمنی کا ھے۔
لکھتے ھیں —

> طالع هذه النسخة العادیة معترفا بقیمتها عبدالعزیز المیمنی الراجکوتی السلفی
> المقری بالجامعة الاسلامیه فی علیگدھ فی جمادی الاولی سنه ١٣٤٤؛

اندراجات سے معلوم ھوتا ھے که یه نسخه کچھ عرصه بحرین میں بھی رھا ھے۔



لنبوتك و اجلالا لكلمتك فقال القوم كلهم بل ساحر
كذاب عجيب السحر خفيف فيه وهل يصدقك في امرك الا
مثل هذا يعنونني واني لمن قوم لا تاخذهم في الله لومة لائم
سيماهم سيما الصديقين وكلامهم كلام الابرار عمار
الليل ومنار النهار متمسكون بحبل القرآن يحيون سنن الله
وسنن رسوله لا يستكبرون ولا يعلون ولا يغلون ولا يفسدون
قلوبهم في الجنان واجسادهم في العمل

تم الجزء الاول من كتاب نهج البلاغة بحمد الله
[illegible]

تم الخبر النبوي
البنون نعمة والنعم مسئول عنها
والبنات حسنات والحسنات مثاب عليها

نہج البلاغۃ مجلد اول، آخری صفحہ

# فکرِ اقبال

## ( تبصرہ )

از

جناب اسلوب احمد صاحب انصاری ، مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

« فکر اقبال» اقبالیات میں ایک اہم اضافہ ھے . « روح اقبال» (ڈاکٹر یوسف حسین خاں) اور « اقبال—ایک نئی تشکیل» (عزیز احمد) کے بعد، یہ کتاب اقبال کے کلام کے معنوی پہلوؤں کو سمجھنے کی ایک بہت سنجیدہ اور وقیع کوشش ھے . ان کے علاوہ اقبال پر ابتک جو کچھ لکھا گیا ھے ، وہ نہ انکی حیات کے تمام گوشوں کو دیانت داری کے ساتھ نمایاں کرتا ھے ، اور نہ ان کے مخصوص موضوعات اور تکرار کے ساتھ مستعمل اصطلاحات کی عملی توجیہ پیش کرتا ھے . « فکرِ اقبال» بیس ابواب پر مشتمل ھے ، جن میں اقبال کی ابتدائی شاعری، اسلام کے متعلق ان کے نقطۂ نظر، ان کی انقلاب پسندی، اشتراکیت، جمہوریت، عقل و عشق ، تصوف اور فنونِ لطیفہ پر ان کے خیالات کا تجزیہ ھے ، اور ان کی تین کتابوں—«اسرارِ خودی» «رموز بیخودی» اور «گلشنِ رازِ جدید» پر الگ الگ مقالات ھیں . ان بیس ابواب کے بعد اقبال کے سات انگریزی خطبات کا خلاصہ دیا گیا ھے، جن کا مطالعہ اقبال کے کلام کی فکری بنیادوں کو سمجھنے کے لئے ضروری ھے . اقبال کے کلام میں جو تصورات، شعریت کا جامہ پہن کر اور احساس اورجذبہ کی زبان میں ظاھر ھوئے ھیں، وہ ان خطبات میں فلسفیانہ سازوسامان سے آراستہ اور مزین ھوکر سامنے آئے ھیں . ان دونوں کو پہلو بہ پہلو رکھنے سے اقبال کے ذھن اور شخصیت کی ھمہ گیری کا اندازہ لگایا جا سکتا ھے . اس سے یہ بھی پتہ چلتا ھے، کہ اقبال کس قسم کے شاعر ھیں .

خلیفه عبدالحکیم نے کتاب کے ابتدائی باب میں اردو شاعری کی روایت کے متعلق جو کچھ اظہار خیال کیا ہے، وہ تشفی‌بخش نہیں ہے. رومی، عراقی اور حالی جیسے شاعروں کی اہمیت اور ان کا مقام مسلم ہے، لیکن حافظ، عرفی اور میر کی بھی اہمیت کچھ کم نہیں. دراصل یہاں ایک بنیادی فرق کو واضح کرنے کی ضرورت ہے. ایک طرف وہ شاعر ہیں، جو اپنے انفرادی احساسات، تاثرات اور تجربات سے اپنی شاعری کے لئے مواد فراہم کرتے ہیں. محاکات اور منظر نگاری پر زور دیتے ہیں، اور مشہور یا محترم کرداروں کے ذریعہ اپنے وجدان کو محسوس اور مادی طور پر پیش کرتے ہیں. دوسری طرف وہ شاعر ہیں، جو کسی خاص فلسفۂ کائنات یا متکلمانہ نظام کو قبول کر کے زندگی کے متعلق ایک مرکزی نقطۂ نظر، شاعرانہ رنگ و آہنگ کے ساتھ پیش کرتے ہیں - دوسری قسم کے شاعر، لازمی طور پر، پہلی قسم کے شاعروں پر فوقیت نہیں رکھتے، جیسا کہ خلیفه عبدالحکیم کی تحریر سے مترشح ہوتا ہے. دونوں صورتوں میں ہمیں یہ دیکھنا ہوگا، کہ جو اقدارِ زندگی، شاعر نے ہمیں دی ہیں، وہ زندگی کو کس حد تک آگے بڑھاتی ہیں، اور عام انسانوں کے اندیشوں اور آرزؤں، ان کے اخلاقی معیاروں اور ان کے روحانی اور جمالیاتی احساسات اور محرکات کو کس حد تک پورا کرتی ہیں. اور ان سے ہم کس حد تک اپنے آپکو ہم آہنگ کرسکتے ہیں.

اسلام کے متعلق اقبال کے خیالات کی وضاحت کے سلسلہ میں متعدد جگه فاضل مصنف نے جو کچھ تحریر فرمایا ہے، ان کے علاوہ اور ان کے باوجود یہ دیکھنا بھی لازم آتا ہے که جدید تہذیب نے انسان کی متنوع زندگی کے لئے جو مسائل ایک طویل سلسلۂ ارتقاء کے بعد پیدا کردئے ہیں، ان سے اسلام کس طور پر عہدہ برآ ہوتا ہے. اسلامی ضابطۂ قانون میں اجتہاد کی بڑی اہمیت ہے اور اقبال نے چھٹے خطبہ میں اسلام میں اصولِ حرکت کے تحت اسپر تفصیل کے ساتھ بحث کی ہے. اور فقه کے چار مآخذ، یعنی قرآن، سنت، اجماع اور قیاس کی طرف توجه دلائی ہے. لیکن اجتہاد کی کوئی قابل ذکر کوشش، جو تمام مسائل پر محیط ہو اور عقلی اور سائنٹیفک بنیاد بھی رکھتی ہو، زمانۂ حال میں کہیں نظر نہیں آتی.

اس سے متصل مسئله فنونِ لطیفه کا ہے. اس میں جابجا رخنے اور رفو کی کارفرمائی ملتی ہے. خلیفه عبدالحکیم نے ارسطو کے، فطرت کی نقالی کے نظریے کو صحیح طور پر پیش نہیں کیا ہے. اقبال کے اس خیال سے اتفاق کرنا سب کے لئے

آسان نہیں ہے کہ اداکاری سے اثبات خودی کی سعی ضعیف ہو جاتی ہے، کیونکہ ڈرامہ اور اداکاری کا پورا فن، فریب (Illusion) پر مبنی ہے، اور ادب کی افسانوی کائنات حقیقی کائنات کے متوازی اور اس سے الگ وجود رکھتی ہے۔ ایک کو دوسرے سے کلی طور پر ہم آہنگ کرنے کی کوشش مشکور نہ ہو تو تعجب کی بات نہیں۔ اداکار اس فریب کو برضا و رغبت قبول کرتا اور ڈرامے کی معنوی حقیقت کو قلیل عرصے کے لئے مجسم کر دیتا ہے۔ فن ڈرامہ کے متعلق یہ مفروضات عام طور پر تسلیم کر لئے گئے ہیں۔ چنانچہ یہ لازم نہیں آتا کہ اقبال کے فلسفۂ خودی سے مطابقت نہ رکھنے کے سبب سے ان کو ناقابل التفات مان لیا جائے۔ البتہ ایک اہم بات جس کی طرف اقبال نے بار بار توجہ دلائی ہے اور جس کی تعبیر و توضیح خلیفہ عبدالحکیم نے بڑی خوبی سے کی ہے، وہ فنی کارناموں میں خون جگر کی نمود ہے، جو تخلیق کا اصلی سر چشمہ ہے اور جس کے بغیر ادب اور آرٹ کا تصور بے روح معلوم ہونے لگتا ہے۔

خلیفہ عبدالحکیم نے اس کتاب میں کئی دلچسپ امور کی طرف توجہ دلائی ہے۔ ان میں پہلا مسئلہ مغرب پر اقبال کی تنقید ہے۔ اقبال نے مغرب کے مشینی نظام زندگی کی مذمت کی ہے۔ مغرب میں روحانیت کے فقدان پر تردد و تاسف کا اظہار کیا ہے اور مشرق کی روحانیت کو مغرب کی مادہ پرستی پر ترجیح دی ہے۔ مغرب میں سماجی اداکاروں کا جو ارتقاء ہوا ہے، وہ انسان کے صدیوں کے تجربہ، سائنس اور مذہب کے معرکے، تشکک کے میلان اور کوشش اور غلطی کے قانون کو برتنے کے نتیجہ کے طور پر ہوا ہے۔ یہ بھی صحیح ہے کہ زندگی کے بعض مظاہر اور شیؤن، خصوصاً گھریلو زندگی اور انفرادی تعلقات میں وہ سکون آمیز فضا نہیں ہے، جس کی فطرت انسانی متقاضی ہوتی ہے۔ لیکن مادی زندگی کے دوسرے ایجابی اور صالح پہلوؤں کو قبول نہ کرنا قرین انصاف نہیں۔ انسانی معیشت اور معاشرت کے کتنے گوشے ایسے ہیں جن میں مغرب کی مادہ پرستانہ زندگی کے کارنامے انسان اور انسانی معاشرے کے لئے نعمت اور بشارت کی حیثیت رکھتے ہیں۔ زندگی کے عام لین دین میں دیانت داری، علوم کی اشاعت اور ترویج میں خلوص اور لگن، فلاح عامہ کے ادارے اور ریاست، انسانی زندگی میں سے مہلک بیماریوں کا خاتمہ، مظاہر فطرت سے دلچسپی، تجربی انداز فکر، سائنس کی ترقی کے ذریعہ انفس و آفاق کی فتح، یہ سب ابھی مشرق میں صرف ایک آئیڈیل کی حیثیت رکھتے ہیں۔ لیکن مغرب کی گرفت میں آتے جارہے ہیں۔ اقبال نے مغرب کے ان

تمام کارناموں کا ذکر محض دلجوئی کی خاطر کیا ھے۔ انھوں نے افلاطون کے ساتھ بھی انصاف نہیں کیا ھے۔ افلاطون اور اقبال میں ایک بنیادی فرق ھے، افلاطون اعیان ثابتہ پر یقین کی بدولت، کائنات کی روح اور اساس کو سکونی مانتا ھے۔ اقبال، حرکت اور تغیر کے قائل ھیں۔ ان کے نزدیک کائنات میں جمود نہیں، بلکہ تخلیقی عمل مسلسل ھے۔ لیکن جیسا کہ خلیفہ عبدالحکیم نے وضاحت کی ھے، نقطۂ نظر کے اس بنیادی، مابعد الطبیعاتی فرق سے قطع نظر، «جمہوریہ» کے مصنف کو، جس نے یونانی سماج کے سامنے عدل کا ایک انقلابی تصور پیش کیا، اور معاشرتی اداروں کے ارتقاء کے لئے اساسی تصورات فراھم کئے یکسر ناقابل اعتبار قرار دینا، واقعی اس کے ساتھ صریح ناانصافی ھے۔

خلیفہ عبدالحکیم نے امر اور خلق کی دو بنیادی اصطلاحات میں امتیاز کو بڑی خوبی کے ساتھ واضح کیا ھے اور تقدیر کے مفہوم کو اقبال کے فلسفۂ ارتقا کے ساتھ منسلک کیا ھے۔ تقدیر، یعنی جبر اور اختیار کا مسئلہ بہت پیچیدہ ھے، اور فلسفہ اور دینیات کا خاص موضوع رھا ھے۔ مسئلۂ ارتقاء پر مسلمان صوفیوں اور شاعروں نے ڈارون سے بہت پہلے غور و خوض کیا تھا۔ اقبال کے خیالات اس سلسلہ میں براہ راست رومی سے ماخوذ ھیں۔ اس سلسلہ میں ایک دلچسپ اور قابل ذکر بات یہ ھے، کہ اقبال کے نزدیک تقدیر، کوئی نوشتۂ قدرت نہیں ھے، جس کا تغیر پذیر ھونا ممکن نہ ھو۔ بلکہ تقدیر در اصل عبارت ھے ممکنات زندگی کے وجود میں آنے سے۔ چونکہ یہ سلسلہ برابر جاری رھتا ھے، اس لئے اقبال نہ اعیان ثابتہ میں یقین رکھتے ھیں، نہ تکمیل شدہ آخری کائنات میں، نہ روح کے آخری سفر میں، نہ جنت اور دوزخ کے روایتی تصور میں اور نہ نطشے کے مثل تخلیق کی تکرار میں۔ چونکہ روح انسان اور روح کائنات، دونوں تغیر پذیر، مائل بہ ارتقاء اور مائل بہ تکمیل ھیں، اس لئے تقدیر کا مروجہ مفہوم، جو بےعملی اور جمود کا سبب بنا رھا ھے، اقبال کے نزدیک کوئی حقیقت نہیں رکھتا۔ خلیفہ عبدالحکیم نے یہ وضاحت کی ھے، کہ مسلمان صوفیہ کے نظریہ اور مغربی نظریۂ ارتقاء میں یہ فرق ھے، کہ اول الذکر بالآخر روح کی بقا اور اس کی مسلسل تہذیب و ترقی پر منتج ھوتا ھے، اور ڈارون کا نظریہ، جو اعداد و شمار اور ٹھوس واقعاتی بنیاد رکھتا ھے، اپنے اندر ایک طرح کی میکانکیت لئے ھوئے ھے۔ اسی طرح اقبال کا نظریۂ ارتقاے کائنات ھمارے ذھن کو دو اور فلسفیوں کی طرف لے جاتا ھے، یعنی (Leibnitz) اور برگسان۔ اول الذکر اقبال کی طرح کائنات کو ذی روح ذرات (Monads) سے مرکب سمجھتا ھے (اس خیال کی تصدیق

غالب کے ایک شعر اور رومی کے متعدد اشعار سے ہوتی ہے) . موخرالذکر اقبال کی طرح دوران محض (Fure duration) کا قائل ہے ۔ دونوں کے درمیان یہ فرق ضرور ہے ، کہ اقبال کائنات میں تخلیقی لہر کو بے مقصد اور بے نتیجہ نہیں سمجھتا . اقبال کے نزدیک یہ مقصد پہلے سے متعین تو نہیں ، لیکن خیر کی جانب میلان ضرور رکھتا ہے . برگساں کے یہاں یہ بات نہیں ہے . دونوں کے یہاں جو عناصر مشترک ہیں ، وہ عقل پر وجدان کی ترجیح ، جمود کی بجائے حرکت پر زور ، اور زندگی کی حقیقت کو مسلسل ارتقائی قوت پر منحصر سمجھنا ہیں .

ایک دلچسپ ، لیکن مختصر باب ابلیس پر ہے . اس میں خلیفہ عبدالحکیم نے بڑی خوبی کے ساتھ ، ہبوطِ آدم کے سلسلہ میں عیسائی اور اسلامی روایتوں اور ان کے منشاء کی طرف اشارہ کیا ہے . دونوں روایتوں میں انسان کی سرکشی اور عتاب الٰہی مشترک عناصر ہیں . لیکن عیسائی روایت کے مطابق آدم اور حوا کے اولین جرمِ ثمر چشی کی پاداش میں ان کی اولاد (نسل انسانی) گناہ سے ملوث ہوگئی ، جس کی تطہیر کے لئے حضرت عیسیٰ کا مصلوب ہونا لازم آیا . دوسری طرف دنیائے آب و گل کی سربراہی ایک طرح کا تنزل ہے . اسلامی نقطۂ نظر کے مطابق آدم اور حوا کی غلطی کی پاداش کے طور پر تمام نسل انسانی مجرم نہیں ہوگئی ہے ، ہر انسان اپنے ہی اعمال کے لئے جواب دہ ہے . کسی انسان کی بڑی سے بڑی قربانی بھی تمام انسانوں کے گناہوں کو دھونے کے لئے نہ ضروری ہے ، اور نہ کافی ، اور انسان کا خلیفۃ الارض ہونا ، اُس کے تنزل کا نہیں بلکہ اس کے احساسِ ذمہ داری کا اظہار و اعلان کرتا ہے . ابلیس کے سلسلہ میں کئی باتیں قابل غور ہیں . اول تو یہ کہ اس کا وجود تمثیلی ہے ، اور ابلیس مرادف ہے شر کی قوت کا ، جو انسان کی سرشت میں ایک لازمی عنصر یا امکان اور میلان کی حیثیت سے موجود ہے ، چنانچہ جناب نبی کریم کا ارشاد اسی حقیقت کو اظہار کرتا ہے کہ شیطان ہر انسان کے لہو میں گردش کرتا رہتا ہے . دوسرے یہ کہ خیر کے مدمقابل قوت کی حیثیت سے شر ارتقاء حیات کے لئے ضروری بھی ہے ، تیسرے یہ کہ ابلیس پیکارِ حیات کا نمائندہ اور درد و داغ و جستجوے آرزو کا اشاریہ ہے . اسی سلسلے میں خلیفہ عبدالحکیم نے گوئٹے کے شہرۂ آفاق ڈرامے «فاؤسٹ» کا بھی ذکر کیا ہے ، اور اقبال ، گوئٹے کی بصیرت کے لئے جو جذبۂ تحسین رکھتے تھے ، اس کا بھی ذکر کیا ہے .

اس کتاب میں سب سے زیادہ بصیرت افروز ابواب ، عقل اور عشق اور خودی اور بے خودی

کے سلسلہ میں اقبال کے خیالات کی تعبیر پر مشتمل ھیں - عقل و عشق کے مسئلہ کی وضاحت خلیفہ عبدالحکیم نے اقبال کے ابتدائی کلام سے لیکر آخری کلام تک کو سامنے رکھتے ہوئے کی ھے - اس بحث کے دوران میں انہوں نے یہ بھی کہا ھے، کہ اقبال میکانکی، تجریدی اور جزوی عقل کے خلاف ھیں، اور اس کا حریف اس وجدان یا عشق یا آرزو کو سمجھتے ھیں، جو حقیقت اشیاء کا براہِ راست ادراک کرسکتی ھے۔ لیکن کلی عقل جسے غزالی نے عقل نبوی، رومی نے عقل ایمانی اور انگریزی شاعر ورڈزورتھ نے عقل برتر (Higher Reason) کہا ھے، اور عشق کے درمیان دراصل کوئی حدِ فاصل نہیں ھے. خبر اور نظر کی اصطلاحات دو انتہائی نقطوں کو فرض کرتی ھیں . اور یہ دراصل جزوی عقل اور وجدان کا اختلاف ھے . خلیفہ عبدالحکیم نے بحث کا خاتمہ ایک دلچسپ موازنہ سے کیا ھے - ان کا خیال ھے، کہ جنسی نفسیات کا امام فرائڈ بھی اپنے مخصوص نقطۂ نظر سے آغاز کرکے پوری کائنات میں دو قوتوں کی کارفرمائی کا قائل ھے، جنہیں وہ جبلت عشق (Eros) اور جبلت موت کا نام دیتا ھے، کیونکہ تجریدی عقل کی مکمل پیروی ھمیں موت سے قریب کردیتی ھے اور عشق قوتِ ارتقاء اور قوت حیات ھے . اسی طرح انگریز فلسفی برٹرینڈ رسل مذھبی نقطۂ نظر نہ رکھتے ہوئے بھی عقل اور عشق کی دوئی اور تضاد کو مانتا ھے .

خودی اور بے خودی، اقبال کے فلسفہ اور شاعری کے محبوب موضوعات ھیں - اقبال نے خودی کا لفظ مروجہ مفہوم سے مختلف معنوں میں استعمال کیا ھے، اور اس پر اس قدر زور انہوں نے اس لئے دیا ھے، کہ وہ مشرق کی پسماندہ قوموں، خصوصاً مسلمانوں میں شرارِ زیست کو ازسرنو زندہ کرنا چاھتے تھے . یہاں صرف ایک بات کی وضاحت مقصود ھے . جو اس سلسلہ سے براہِ راست متعلق ھے . اور وہ وحدت الوجود کا مسئلہ ھے . اقبال کے نزدیک انسان کی معراج یہ نہیں ھے کہ وہ اپنی تربیت یافتہ خودی کو خدا کے وجود کے اندر ضم کردے کیونکہ سلسلۂ ارتقاء کی کوئی حد نہیں ھے . خدا کی ذات اور صفات، انسان کے لئے ایک نمونہ ضرور ھیں، لیکن ماسوا کے وجود کی یا یہ کہئے، کہ تکوین کائنات کی یہ غایت ھرگز نہیں تھی، کہ وہ خدا کے وجود کے لئے ایک آئینہ فراھم کردے، کیونکہ خدا کسی ضرورت کا پابند نہیں ھے . بلکہ کائنات کا وجود، خود سلسلۂ ارتقاء کا ایک لازمی نتیجہ اور اُس کی صرف ایک منزل ھے . اقبال اس کائنات کو نہ افلاطون کی طرح ایک خود مکتفی عالم بالا کا عکس سمجھتے ھیں، اور نہ

ھندو فلسفیوں کی طرح اسے ایک فریب جانتے ھیں. ان کے یہاں نئی نئی دنیاؤں کی تخلیق اور وجود پر جو زور ملتا ھے، وہ اس بات کو ثابت کرتا ھے، کہ وہ دوسری دنیا کے روایتی تصور سے مطمن نہیں ھیں . خدا کا تصور اقبال کے یہاں ایک حرکی تصور ھے - اور انسان کی خودی، خدا کے انا میں تحلیل ھوکر اپنی انفرادیت کھو نہیں دیتی، بلکہ اپنے آزاد ارتقاء کو قائم رکھتی ھے . انسان کے سفر کا نقطۂ آغاز، احساسِ ممکناتِ ذات اور اس کی منزل اثبات و استحکام، خودی ھے . کائناتِ فطرت کو ھم خدا کی ذات سے الگ تو نہیں کر سکتے، لیکن وہ در اصل روابط کا ایک سلسلہ ھے' اور خودی کے اس استحکام میں شعور کے ساتھ ساتھ مادہ کی تسخیر بھی ضروری ھے. یہی وجہ ھے، کہ جہاں تصوف کے مختلف نظام، ایک حد تک کائنات سے منھ موڑنے اور استغراق اور جذبِ الہی کو آخری چیز سمجھتے ھیں، وھاں اقبال عینی نقطۂ نظر رکھنے کے باوجود مادی زندگی سے ربط رکھنے، کائنات کو ارتقاء پذیر سمجھنے اور نفسِ انسانی کے مستتر امکانات اور قوتوں کو باھر لانے' تنظیم دینے اور انھیں حسن و خیر و عدل کے لئے استعمال کرنے پر زور دیتے ھیں - یہی عنصر انھیں نطشے سے ممیز کرتا ھے ، جو صرف طاقت کے مظہر کا پرستار ھے - اور نہ خودی کے اصول کی بے خودی کے قانون سے تحدید کرتا ھے، اور نہ ادعاے انا کو اخلاقی ذمہ داری کے تابع کرتا ھے .

اس کتاب میں ایک کمی تو یہ محسوس ھوتی ھے' کہ اقبال نے جمہوریت اور اشتراکیت کے بارے میں جن خیالات کا اظہار کیا ھے، ان کی تنقیح کے سلسلہ میں ان تصورات اور تحریکات کے پس منظر کو غیر جانبدار ھوکر تفصیل کے ساتھ نمایاں نہیں کیا ھے' اور نہ اقبال کے فلسفۂ اجتماعی کے مآخذ اور بنیادوں کو شرح و بسط کے ساتھ سامنے لایا گیا ھے . ان دونوں کے بارے میں مصنف نے اپنے آپ کو تسلیم شدہ مفروضات تک ھی محدود رکھا ھے. بعض جگہ کچھ لطیفے اور حکایتیں بھی بیان کی ھیں، جو ایسی عالمانہ کتاب میں بے جوڑ معلوم ھوتی ھیں. دوسرے یہ کہ شعروشاعری کے مسلمات اور فنونِ لطیفہ کے سلسلہ میں خاص طور پر مغربی فنون کی تاریخ سے ناواقفیت کا ثبوت جگہ جگہ ملتا ھے . کتاب کی زبان بھی اکثر جگہ نامانوس اور اکھڑی اکھڑی ترکیبوں اور جملوں سے گراں بار ھے . اس کے باوجود اقبال کے کلام کی فکری بنیادوں کو سمجھنے میں بلا شبہ یہ کتاب بڑی معاون ھو سکتی ھے. اور اسے پڑھ کر یہ اندازہ ھوتا ھے' کہ مصنف کو مشرقی اور مغربی نظام ھاے فلسفہ اور اسلامی

تعلیمات سے کتنی گہری دلچسپی ہے اور ان میں کتنی رسائی حاصل ہے۔ اقبال کے انگریزی خطبات کا ترجمہ اور خلاصہ خود ایک اہم کام ہے۔ اسے کتاب کے متن کے ساتھ منسلک کر کے مصنف نے اپنی تصنیف کی اہمیت اور وقعت میں گران قدر اضافہ کیا ہے۔

اصل کلام کی تعبیر و تفسیر کے بعد خلیفہ عبدالحکیم نے ان اعتراضات کا جواب دینے کی کوشش کی ہے جو اقبال پر سطحی اور محدود واقفیت رکھنے والوں یا بداندیش واقف کاروں نے کئے ہیں ۔ اس قسم کے اعتراضات کہ اقبال ایک عینی نقطۂ نظر رکھنے کی وجہ سے حقیقت پر پوری گرفت نہیں رکھتے، یا وہ مسلمانوں کے شاعر ہیں، یا ایک مخصوص فلسفۂ زندگی رکھنے کی وجہ سے ان کے کلام میں آفاقی اپیل کی کمی ہے، یا وہ مظہر قوت کے پرستار ہیں، یا ان کی اشارتی اصطلاحات جیسے عقاب اور شاہین میں آمریت کی بو آتی ہے، یا وہ پہلے وطن پرست اور اس لئے وسیع المشرب تھے اور بعد میں ملت پرست اور اس لئے تنگ نظر ہوگئے، یا یہ کہ ان کے یہاں افسانوی کردار نہیں ملتے بلکہ مجرد فلسفہ ملتا ہے، یا یہ کہ وہ جس حد تک اشراکیت کے حامی ہیں اس حد تک ترقی پسند اور جس حد تک اس کے مخالف ہیں اس حد تک رجعت پسند ہیں، غلط نقطۂ آغاز کو برتنے سے پیدا ہوئے ہیں۔ یہ تمام اعتراضات یا تو اس لئے اُبھرتے ہیں کہ ہم اقبال کے کلام کو خانوں میں تقسیم کرکے اس پر حکم لگانا چاہتے ہیں، یا اس لئے کہ اپنے مخصوص فلسفۂ زندگی کو آخری اور قطعی سمجھکر اور اقبال کو اس سے منحرف پاکر اقبال کے خلاف فیصلہ کرنا چاہتے ہیں، یا اس لئے کہ اقبال کے ذہنی اور روحانی ارتقاء کی تمام منزلوں اوز مدارج کو سامنے نہیں رکھتے ۔ یہ صحیح ہے کہ اقبال کے کلام میں سے مستقبل ایسے حصوں کو خارج کر دیگا جن کے لئے شعری مواد ھنگامی واقعات سے ملا ہے، یا جن میں بعض اصول اور خیالات کو محض نظم کر دیا گیا ہے ۔ لیکن رد و قبول کے اس عمل سے دنیا کے تقریباً ہر شاعر کو گزرنا پڑتا ہے ۔ اس کے باوجود اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ اقبال کے کلام کا کافی حصہ اپنے فنی اور فکری مواد کی خوبی اور ہمہ گیری کی وجہ سے نقطۂ نظر اور عقاید کی تبدیلی کے باوصف، عرصۂ دراز تک ادب العالیہ میں شمار کیا جائیگا۔ «فکر اقبال» اقبال کے کلام پر حرف آخر نہیں ہے، کیونکہ وقت گذرنے پر ہم اسے نئے زاویوں سے پرکھنا چاہیں گے۔ لیکن یہ بات بلا شبہ کہی جا سکتی ہے، کہ شاعر مشرق کو سمجھنے کی جتنی کوششیں اب تک کی گئی ہیں ان میں یہ کوشش بڑی اہم، منصفانہ اور ہمہ گیر ہے۔

# Muslim University Publications

| Title | Author | Price |
|---|---|---|
| BROWNING'S POETICS | *by O. P. Govil M.A., Ph.D.* | Rs. 3-00 |
| PESSIMISM IN SWINBURNE'S EARLY POETRY | *by G. Singh M.A., Ph.D.* | Rs. 3-00 |
| EARLY VICTORIAN POETRY OF SOCIAL FERMENT | *by A. Bose D. Phil (Oxon)* | Rs. 5-00 |
| DONNE'S IMAGERY | *by Masoodul Hasan M.A. (Alig.)* | Rs. 4-00 |
| SMALL-SCALE AND COTTAGE INDUSTRIES AS A MEANS OF PROVIDING BETTER OPPORTUNITIES FOR LABOUR IN INDIA | *by Q. H. Farooque* | Rs. 5-00 |
| MONETARY NEGOTIATIONS IN THE WORLD ECONOMIC CONFERENCE 1933 | *by Abdul Haseeb* | Rs. 6-00 |
| THE LIFE AND TIMES OF SHAIKH FARIDUDDIN GANJ-I-SHAKAR | *by K. A. Nizami* | Rs. 12-00 |
| WAQIAT-I-ALAMGIRI OF AQIL KHAN RAZI (PERSIAN TEXT) EDITED WITH ENGLISH TRANSLATION | *by Maulvi Zafar Hasan* | Rs. 6-00 |
| THE SECRET HISTORY OF THE MONGOL DYNASTY | *by Kei Kwei Sun, M.A., Ph.D. (Alig.)* | Rs. 13-00 |
| WITHER NORTH AFRICA | *by Nicoal A. Ziadeh* | Rs. 5-00 or 7s. 6d. |
| POST-REVOLUTION PERSIAN VERSE | *by Dr. Munibur Rehman* | Rs. 5-00 or 7s. 6d |
| MUGHAL RELATIONS WITH PERSIA AND CENTRAL ASIA | *by Dr. Abdur Rahim* | Rs. 7-50 |
| PARTIES AND POLITICS AT THE MUGHAL COURT | *by Dr. Satish Chandra* | Rs. 20-00 |
| KHAIR-UL-MAJALIS OF HAMID QALANDER (PERSIAN TEXT WITH ENGLISH INTRODUCTION) | *by K. A. Nizami* | ......... |

MEDIEVAL INDIA QUARTERLY

Volumes available

| Volume | Number | Price |
|---|---|---|
| Vol. I | No. 1 | Rs. 5-00 |
| Vol. I | No. 2 | Rs. 5-00 |
| Vol. II | Nos. 1 & 2 | Rs. 10-00 |
| Vol. III | Nos. 1 & 2 | Rs. 10-00 |
| Vol. III | Nos. 3 & 4 | Rs. 10-00 |

